اس دلکش زبان کا مطالعہ کیا جائے یہ یقین ہوجاتا ہے کہ اردو اور فارسی الفاظ اس میں مضبوطی کے ساتھ جاگزیں ہیں ۔ یہ کبھی تسلیم نہیں کیا جاسکتا کہ کبھی بھی ہندی زبان عربی اور فارسی الفاظ سے خالی رہی ہے ۔ بابو شیو پرشاد نے اپنے مقالے ,,کچھ بیان اپنی زبان کا ،، میں بھی اسی خیال کا اظہار کیا ہے ۔ وہ ان لوگوں کے مخالف ہیں جو ہندی سے عربی و فارسی الفاظ خارج کردینا چاہتے ہیں اور محض سنسکرت الفاظ لینا چاہتے ہیں ۔

اسی زمانے میں جبکہ مسٹر بیمز اپنی ,,السنۂ جدید کی ہند تقابلی قواعد،، مرتب کررہے تھے ، ڈاکٹر ارنسٹ ٹرمپ (Dr. Ernest Trumpp) جو بڑے ان تھک آدمی ہیں ,,افغانیوں کی زبان اور فارسی اور شمالی ہندستان کے محاورات کی تقابلی گرامر[۱] ،، شایع کرنے کے بعد ,,ازمنۂ وسطیٰ کی ہندستانی زبانوں کی قواعد ،، کی ترتیب شروع کردی تھی تاکہ پرانی پراکرت اور جدید ہندستان کی زبانوں کے درمیان جو جگہ (تحقیقی نقطۂ نظر سے) خالی رہ گئی تھی وہ بھر جائے ۔ اس کی ضرورت ہے کہ سنسکرت کے بعد کی آریائی زبان پر ، جس کو مسلمان شاستری ( یعنی شاستروں کی زبان ) کہتے ہیں اس زمانے تک کی تمام تبدیلوں کو ملحوظ نظر رکھتے ہوئے ایک تبصرہ شایع کیا جائے ۔ اس قسم کا تبصرہ لسانیات کی کسی اور شاخ میں موجود نہیں ۔

علمائے لسانیات کو یہ معلوم کرکے خوشی ہوئی کہ انجمن لاہور نے انھیں ڈاکٹر ٹرمپ کے مرتب کردہ ,,سکھوں کے گرنتھ،، کو شایع کرنے کا تصفیہ کیا ہے[۲] ۔ انھیں یہ معلوم کرکے بھی خوشی ہوگی کہ الہ آباد کے ریورنڈ ایس ۔ ایچ ۔ کیلاگ (Rev. S. H. Kellogg) کی ایک ہندی گرامر زیر طبع ہے جو نہایت مکمل ہے اور جس میں مشہور ہندو مصنفوں کی کتابوں سے بکثرت مثالیں پیش کی گئی ہیں ۔

تلسی‌داس کی ہندی رامائن کو ہمیشہ سے ہندستان میں غیر معمولی مقبولیت حاصل رہی ہے ۔ شہرت میں وہ والمیک کی رامائن کے برابر ہے بلکہ معلوم تو ایسا ہوتا ہے کہ اس سے بھی بازی لے جارہی ہے ۔ بنارس کے مسٹر گرفتھ (Mr. Griffith) کے

---

۱ Grammar of the Pasto or language of the Afghans Compared with the Iranian and North Indian idiosm مطبوعۂ لائپزش

۲ اخبار انجمن پنجاب ۲ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ ع ۔

ترجمۂ رامائن سنسکرت کی اشاعت کا سلسلہ جاری ہے - تیسری جلد شایع ہوچکی جس کی بابو کاشی ناتھ نے بہت تعریف کی ہے[1] -

یہ تو سب کو معلوم ہوگا کہ پروفیسر ویبر (Weber) نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ رامائن کا خیال ہومر سے لیا گیا ہے - انھیں منشی کاشی ناتھ نے اس نظریے کی تردید ایک تقریر میں کی جو پہلے تو رسالہ "Native Opinion" میں شایع ہوئی اور پھر ایک رسالہ کی صورت میں طبع ہوئی[2] -

میں نے متعدد مرتبہ ان قدیم سنسکرت ڈراموں کا ذکر کیا ہے جو اب بھی کبھی کبھی ہندستان میں تمثیل کیے جاتے ہیں[3]، کبھی اصلی زبان میں اور کبھی ہندستان کی عام زبان میں - لیکن جو چیز اس زمانے تک نظر نہ آتی تھی اور ایک سچا ہندستانی تھیٹر، ایک مستقل "قومی" تھیٹر، وہ بھی اب کلکتہ میں قائم ہوگیا ہے جس میں ملکی باجوں کا آرکسٹرا ہے اور عورتوں کی بجائے لڑکے اداکاری کا کام انجام دیتے ہیں - انگریزی اخبارات نے اپنے نامہ نگاروں کے حوالے سے ایک ہندو کامیڈی کی جو اس تھیٹر میں تمثیل کی گئی، روئداد شایع کی ہے - یہ ایک معمر برہمن کا قصہ ہے جس کی دو لڑکیاں بیوہ ہیں اور جو خود ایک نیچ ذات کی عورت سے شادی کرنا چاہتا ہے - تجویز آزادانہ ہے اور یہ کشمکش قابل دید کہ اس کی لڑکیاں اس بے جوڑ رشتہ کی بہت مخالف ہیں - بہرحال ان کی ناراضی کی اصل وجہ یہ نہیں بلکہ محض یہ ہے کہ ہندی سماج کے اصول مطابق ان کی دوبارہ شادی نہیں ہوسکتی اور انھیں سوتیلی ماں کو برداشت کرنا پڑے گا - جو چیز ہمیں اس قصے میں عجیب و غریب معلوم ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ دونوں اس پر افسوس کرتی ہیں کہ سرکار انگریزی نے ستی کی ممانعت کردی -

---

۱ علیگڑھ اخبار ۲۵ اپریل سنہ ۱۸۷۳ع -

۲ Allen's Indian Mail شمارۂ ۲۴ مارچ سنہ ۱۸۷۳ع -

۳ گزشتہ جنوری میں فریدپور کے بازار میں لوگوں کی دلچسپی کے لیے ایک کھیل "رام بیساکھ" کے نام سے پیش کیا گیا تھا - (انڈین میل ۸ جون سنہ ۱۸۷۳ع -

ان کے خیال میں ستی، حالت بیوگی سے کہیں زیادہ بہتر ہے[1]۔ خوش قسمتی سے بوڑھا برھمن بہت پس و پیش کے بعد اپنے ارادے سے دست بردار ہو جاتا ہے۔

اخبارات نے ایک اور کامیڈی «نو سو روپے» کا بھی ذکر کیا ہے جو کسی موقع پر کھیلی بھی گئی تھی۔ اس کے چھے ایکٹ اور اٹھارہ مناظر ہیں اور کھیل کا وقت پانچ گھنٹے ہے۔ اس کا قصہ یہ ہے کہ ایک باپ شادی کے ایک دلال کے مشورے پر نو سو روپے کے عوض اپنی لڑکی کی شادی کردینا، بلکہ اسے بیچ ڈالنا چاہتا ہے۔ دلال ایک شوہر یعنی ایک خریدار فراہم کرتا ہے۔ لیکن ہونے والی دلھن کا چچا جو حشیش بہت پیتا ہے، اسے اس سے زیادہ قیمت پر بیچنا چاہتا ہے۔ لڑکی بیہوش ہوجاتی ہے۔ ایک ڈاکٹر، ایک ہومیوپیتھک معالج اور ایک حکیم بلایا جاتا ہے۔ چچا ان طبیبوں کا مذاق اڑاتا ہے اور بالآخر کہتا ہے کہ لڑکی کی بیماری مرض عشق کے سوا کچھ نہیں۔ جس شخص سے اسے محبت ہے وہ بلایا جاتا ہے لیکن اس کے پاس مقررہ رقم موجود نہیں اور پھر عاشق و معشوق کے نسب میں بھی کچھ فرق ہے۔ لیکن چھٹا ایکٹ بخیر و خوبی ختم ہوتا ہے۔ روپے بھی فراہم ہوجاتے ہیں،

---

۱ یہ بالکل درست ہے کہ ہندستانی عورتوں کو اس وحشیانہ رسم کے مٹ جانے کا افسوس ہے۔ کچھ دن ہوئے متوفی راجہ جودھپور کی درجن بھر بیویاں اور بکثرت خواصیں بڑی خوشی سے ان کی چتا پر جل مرنے کو تیار تھیں۔ مگر انھیں بڑی مایوسی اس وجہ سے ہوئی کہ نئے راجہ نے جو بقول ہندستانی اخبارات کے یورپ زدہ ہیں، انھیں اس کی اجازت نہیں دی۔

حال ہی میں «تاماتارا» واقع ٹونک میں ایک برھمن مرگیا۔ اس کی بیوی ستی ہوجانا چاہتی تھی لیکن چونکہ سرکار نے اس رسم کی ممانعت کردی تھی اس لیے تاماتارا کے ایجنٹ نے کچھ سواروں کو نگرانی پر مقرر کیا اور اس عورت کو نظربند کردیا۔ جب ہندو رسم کے مطابق برھمن کی لاش چتا پر رکھی جاچکی اور آگ لگائی جانے والی تھی، عورت کسی ترکیب سے دروازہ کھول کر نکل بھاگی۔ سپاہیوں نے اس کا پیچھا کیا وہ اپنے شوہر کی چتا میں گر کے جل مرنے ہی کو تھی کہ ایک مسلمان سپاہی نے اس کا بازو پکڑ لیا۔ اس پر اسے بہت غصہ آیا اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر اس نے اس شخص کو بد دعا دی «اے بھگوان یہ شخص مجھے اپنے شوہر کا ساتھ دینے کی نیکی سے روکتا ہے، اسے اس گناہ کی سزا دے اور اگر تو میری قربانی قبول کرنا چاہتا ہے تو مجھے اپنے شوہر کے ساتھ جا ملنے کی اجازت دے» یہ الفاظ کہتے کہتے وہ ختم ہوگئی اور اس طرح اس نے اپنے شوہر کا ساتھ دیا۔ (پنجابی مورخۂ ۱۴ جون سنہ ۱۸۷۳ع)۔

دونوں کا نسب بھی ایک ھی ثابت ھوتا ھے اور حشیش کا عادی اس عادت بد سے توبہ کرلیتا ھے۔

میں ایک اور ڈرامہ کا ذکر کروں گا جو اسی تھیٹر میں بڑی کامیابی سے پیش کیا گیا تھا۔ میرا اشارہ "نیل درپن" کی طرف ھے جس کی وجہ سے سرکار کو سنہ ۱۸۶۷ع میں اچھی خاصی فکر پیدا ھوگئی اور جس کی وجہ سے ریورنڈ۔ جے لانگ (Rev. J. Long) کو کئی مہینے کی سزائے حبس برداشت کرنی پڑی۔ وجہ یہ تھی کہ اس میں نیل استعمال کرنے والوں پر سخت حملے کئے گئے تھے۔ تمثیل کے وقت ان حملوں کا لہجہ بہت نرم کردیا گیا اور جہاں ضرورت تھی، ڈرامے میں کانٹ چھانٹ کی گئی۔

۳ - ان وجوھات میں سے جن کے باعث ھندستانی انگریزی حکومت کو پسند کرتے ھیں ایک یہ بھی ھے کہ اس نے انھیں تحریر و اشاعت کی آزادی عطا کی ھے۔ اخبار "آب حیات ھند" اس موضوع پر لکھتا ھے کہ انگریزوں کی قوم ایک آزاد قوم ھے اور وہ دوسروں کو بھی اسی طرح آزادی دینا چاھتی ھے۔ قانون کی پابندی کے لیے اس کا انصاف حد درجہ غیر جانبدارانہ ھے۔ حکومت ھمیشہ اخباروں کی مفید تجاویز کو سننے لیے تیار ھے اور رعایا اس لیے خوش ھے کہ اس کا اخبارات کے ذریعے حکومت پر اچھا خاصا اثر ھے۔

انجمن ادب دھلی کے ایک اجلاس میں اسی اھم ذریعۂ اثر پر بحث کی گئی تھی سیکریٹری[۱] نے تبصرہ کرتے ھوئے کہا "بدقسمتی سے انگریز دیسی زبانوں کے اخبارات کو نہیں پڑھ سکتے اور حکومت کے مترجم جو سرکاری خلاصہ ھفتہوار پیش کرتے ھیں وہ اس مقصد کے لیے کافی نہیں۔ اس لیے یہ بہت مناسب ھوگا کہ ھندستانی لوگ انگریزی اخبارات اور رسالے شایع کریں اگرچہ ابھی تک انھوں نے اس طرف توجہ نہیں کی ھے۔ اسی طرح ان کے خیالات کا حکومت کو اچھی طرح علم ھوسکے گا۔" بکثرت ممبروں نے اس مباحثے میں حصہ لیا جس کا آغاز سیکریٹری نے کیا تھا اور

---

۱ علیگڑھ اخبار ۱۱ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع۔

موافق و مخالف آرا کا اظہار کیا۔ ان میں سے ایک صاحب سری رام نامی نے اس بات پر زور دیا کہ حکومت دیسیوں کی رائے معلوم کرنے کی بہت خواہش‌مند ہے۔ چنانچہ انھوں نے لارڈ لارنس سابق گورنر جنرل ہند کی مثال پیش کی جو بہت کثرت سے ہندستانی اخبارات کا مطالعہ کیا کرتے تھے مگر انھیں اس کی شکایت تھی کہ جس چیز کی انھیں تلاش تھی انھیں نظر نہیں آئی۔ کسی نے ان سے کہا کہ ہندستانیوں کو حکومت سے بہت شکایت ہے اور ان کی ہمت نہیں پڑتی کہ آزادی سے اپنے خیالات کا اظہار کریں مثلاً جو لوگ میونسپل کمیٹیوں یا اور دوسری کمیٹیوں کے ممبر ہیں، ڈرتے ہیں کہ اگر وہ کسی تجویز کی مخالفت کریں گے تو انھیں کمیٹی سے برخاست کردیا جائےگا اور ان کی بےعزتی بھی ہوگی۔

یہ سچ ہے کہ جس چیز کو رائے عامہ کہتے ہیں اس کا ہندستان میں وجود نہیں۔ جن رایوں کا وہ اظہار کرتے ہیں اکثر جزوی ہوتی ہیں اور حکومت پر ان کا برائے نام اثر ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے اگر کسی معاملے میں ان کی ایک متفقہ رائے ہو اور حکومت کو یہ معلوم ہو کہ اس کی کوئی تجویز عام طور پر غیر مقبول ہوگی تو وہ فوراً اس سے دستکش ہوجائےگی[1]۔

«علیگڑھ اخبار» جس پر «علیگڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ» کا نام زیادہ پھبتا ہے، ایک ایسا انگریزی اخبار بھی شائع کرنا چاھتا ہے جس میں دیسی اخبارات کے مضامین کے ترجمے شائع کیے جائیں تاکہ یورپین پبلک کو ان خیالات اور آرا کا علم ہوسکے۔ متعدد ہندستانی انگریزی زبان میں اخبارات شایع کرتے ہیں جن کا اینگلو انڈین صحافت میں خاصہ حصہ ہے۔ ان میں سے خاص طور پر قابل ذکر «پائنیر» (Pioneer) بنگالی «ہندو پیٹریاٹ» (Hindoo Patriot) اور «نیٹو اوپینین» (Native Opinion) ہیں جن کو ہزارھا ایسے ہندستانی خریدتے اور پڑھتے ہیں جن کو انگریزی زبان میں بھی اتنی ہی مہارت حاصل ہے جتنی اپنی مادری زبان میں۔ انگریزی اخبارات کی مثال اکثر ان کے پیش نظر رہتی ہے اور انھیں کی جرأت بیان کی بھی وہ پیروی

---

۱　علیگڑھ اخبار شمارۂ ۱۷ و ۲۳ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔

کرتے ہیں - وہ اکثر مخالفت بھی کرتے ہیں' ہندستانی زبان کے اخباروں کو اس کی ہمت نہیں پڑتی اور کم و بیش ہندستانی بودےپن کا ان پر اثر رہتا ہے - انھیں مقلد یورپ اخبارات سے حکومت کو اعلیٰ اور متوسط طبقوں کی رائے کا علم ہوتا ہے - دیسی زبان کے اخبارات کی اکثر شہروں میں خاص اہمیت ہوتی ہے - صوبجات شمال مغربی' پنجاب' اودھ' صوبجات متوسط اور راجپوتانے میں اسّی اخبارات نکلتے ہیں جن میں سے اکثر ہفتے میں ایک یا دو بار شایع ہوتے ہیں - صرف اودھ سے ۲۵ اردو اخبارات شایع ہوتے ہیں جن کی مجموعی اشاعت پانچ ہزار سات سو نوے ہے اور جن میں مقامی اور بیرونی خبریں شایع ہوتی رہتی ہیں -

ان میں سے چونتیس اخبارات کا ذکر میں اس سال کے تبصرے میں کروں گا :-

« آثارالامصار و اصح الاخبار » لکھنؤ سے نکلتا ہے اور اس میں مسلمان مولویوں کے فتوے شایع ہوتے ہیں - اس کا ایک نام « صبح الاخبار » بھی ہے -

« اخبار عام » لاہور کا ایک مقبول عام رسالہ - خبریں کثرت سے شایع کرتا ہے -

« اخبار انجمن شاھجہانپور » اس شہر کی ادبی انجمن کا اخبار جس نے « سنڈراس گزٹ » (Sandras Gazette) کی جگہ لے لی ہے؛ میں نے سنہ ۱۸۷۱ع کے تبصرے میں اس کا ذکر کیا تھا -

« اخبار سررشتۂ تعلیم » (صوبۂ شمال مغربی) اس کے ایڈیٹر بابو شیورام ہیں -

« اخبارالاخیار » لکھنؤ کا ایک ہفتہوار اخبار جو مرزاپور اور مدراس کے دو ہمنام اخباروں سے مختلف ہے - اس کے اڈیٹر منشی محمدعلی ہیں -

« بھارت پتریکا » لکھنؤ کے اس رسالے کا ہندی نام ہے جس کا اردو لقب « اخبار انجمن ہند » ہے اور جس کا اس موخرالذکر نام سے میں نے اپنی « تاریخ ہندوی و ہندستانی » میں ذکر کیا ہے - یہ ہفتہوار اخبار صرف تعلقداران اودھ کے مضامین کے لیے وقف ہے -

« برہم گویاں پرکاش » بمبئی کا اردو اخبار جس کا مسلک وحدت پرستی کی اشاعت ہے -

« دھولپور گزٹ » دھولپور کا اردو اخبار جس کی مدبر « علیگڑھ اخبار » نے تعریف کی ہے -

« ہادی حقیقت » ایک نیا اخبار جو لاھور سے مہینے میں دو بار چھوٹی تقطیع کے چار صفحوں پر شایع ھوتا ھے جو برھما سماج کے نقطۂ نظر سے مذھبی مسائل پر بحث کرتا ھے - اس میں خدا کی وحدت کے دلائل پیش کیے جاتے ھیں اور ھندو دھرم کے سچے اصول بیان کیے جاتے ھیں، گمراہ اور باطل اوھام کی تردید کی جاتی ھے اور مذموم رسوم کی اصلاح کی طرف توجہ دلائی جاتی ھے -

« ھریش چندر میگزین » جس کا آئندہ ذکر آئےگا -

« ھندی پرکاش » ھفتہوار اخبار جو امرتسر سے « دھرم سبھا » کی جانب سے ا کتوبر سنہ ۱۸۷۳ع سے تین طرح کے رسم‌الخط، اردو، دیوناگری، اور گورمکھی میں شایع ھوتا ھے -

« گوالیار گزٹ » - میں اس امر سے قطع نظر کرتا ھوں کہ « گوالیار اخبار » کے نام سے میں نے اس پر اپنی « تاریخ ھندوی و ھندستانی » میں تنقید کی تھی - اب اس اخبار میں دو کالم ھوتے ھیں، ایک اردو میں اور دوسرا مارواڑ کی بولی میں - اس میں دربار گوالیار کی خبریں اور احکامات شایع ھوتے ھیں -

« اسٹریچی گزٹ » مرادآباد - اس نئے اخبار کے اڈیٹر منشی مہدی حسن خاں نے یہ دیکھ کر کہ بہت سے اردو اخبارات مشہور انگریزوں کی سر پرستی میں جاری کیے گئے ھیں اور انھیں کے ناموں سے نکلتے ھیں مثلاً «لارنس گزٹ، میور گزٹ، میو گزٹ، اپنے اخبار کو سر جان سٹریچی (Sir John Strachey) کی سر پرستی میں شایع کیا ھے اور اخبار کا نام بھی انھیں کا ذرا بگڑا ھوا نام ھے - علیگڑھ اخبار مورخۂ ۷ فروری ۱۸۷۳ع نے اس کی تعریف کی ھے -

« جبل پور کرانیکل » جبل پور کا اردو اخبار ھے -

« جہلم پنجاب » اخبار انجمن پنجاب میں اس اخبار کا ذکر ھے -

« خیر خواہ اودھ » لکھنؤ سے شایع ھوتا ھے -

« خیر خواہ عالم » دہلی سے عیسائی مذہب کی تردید کے لیے نکلتا ہے مگر اس میں تازہ خبریں بھی شایع ہوتی ہیں۔

« لوح محفوظ » مرادآباد جس کے اڈیٹر پر مباحثات میں غیر پارلیمانی محاورات کے استعمال کا الزام لگایا گیا ہے۔

« لارنس گزٹ » میرٹھ کا اردو رسالہ جس کے اڈیٹر منشی سید جمال الدین ہیں۔

« میسور اخبار»۔ یہ اخبار بہت شستہ اردو میں بنگلور کے اعلیٰ فن طباعت (جس کو « فردوسی » کہتے ہیں) کا مظہر ہے۔

« مارواڑ گزٹ »۔ یہ سرکاری اخبار جودھ پور سے دو زبانوں میں نکلتا ہے ایک کالم اردو میں اور دوسرا مارواڑی میں۔ عدالتی خبریں درج ہوتی ہیں۔

« ناصرالاخبار » جو دہلی سے ستمبر سنہ ۱۸۷۳ء سے شایع ہورہا ہے۔

« نور افشاں » لودھیانے کا خبروں سے مالامال اخبار جو ایک مشنری کی ادارت سے اردو اور انگریزی میں شایع ہوتا ہے۔

«نورالافلاک» کانپور ۔ یہ اخبار جو اگست سنہ ۱۸۷۳ء سے جاری ہوا ہے اس کا اعلان کرتا ہے کہ مختلف انواع کے مضامین اس میں شایع ہوں گے جس کے لیے « متاع نیک ہر دوکان کہ باشد » کا انتخاب کیا جائےگا۔

« نورالانوار » ایک اور اخبار ہے جو کانپور سے شایع ہوتا ہے۔ اس میں زیادہ‌تر انگریزی اخبارات کے تراجم اور اردو اخبارات کے منتخب مضامین شایع کیے جاتے ہیں۔ اس میں اکثر منظوم قطعات اور معمے بھی ہوتے ہیں۔ اس کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ حکومت انگریزی کا مخالف اور (سر) سید احمد خاں کے خیالات کے خلاف ہے۔ اڈیٹر اخبار سائنٹفک سوسائٹی علیگڑھ نے لکھا تھا کہ اس اخبار کے لیے زیادہ مناسب نام « ظلمت شعار » تھا کیونکہ موجودہ لقب اس کی خصوصیات کی ضد ہے۔ برعکس نہند نام زنگی کافور۔

« پنجاب گزٹ » پنجاب کا سرکاری اخبار ہے' اردو میں شایع ہوتا ہے۔ اس لیے کہ « اردو گورنمنٹ گزٹ پنجاب » بھی کہتے ہیں۔ جنوری ۱۸۷۳ء سے یہ لاہور

سے زیر نگرانی ناظم تعلیمات کپتان ہال رایڈ (Holroyd) شایع ہو رہا ہے۔ انھوں نے مجھے اس کا مجموعہ بھیجنے کا وعدہ کیا ہے۔

« روزنامہ »۔ لکھنؤ سے بہت شستہ زبان میں شایع ہوتا ہے۔ اس میں تمام عدالتی خبریں درج ہوتی ہیں۔

« صادق الاخبار » بہاول پور۔ دھلی سے بھی اسی نام کا ایک اور اخبار شایع ہوتا ہے لیکن مقدم‌الذکر اس علاقے کا سرکاری جریدہ ہے۔

« سید الاخبار »۔ یہ نیا اخبار جو دھلی سے شایع ہوا ہے اپنے ہمنام لاھوری ہمعصر سے مختلف ہے۔ یہ گزشتہ مئی سے ایک دس بارہ کوارٹو تقطیع کے ۲۵ صفحات پر دو کالموں میں شایع ہوتا ہے۔ اس کے اڈیٹر منشی مراری لال ہیں جنھوں نے مجھے بھی از راہ عنایت اس کے کچھ شمارے بھیجے۔ میں نے ان کو بڑے شوق سے پڑھا اور ان کا شستہ و صاف اسلوب بیان مجھے بہت پسند آیا۔

« سوشل سائنس کانگریس » کا اخبار اردو میں جےپور سے ریاست کی زیر سرپرستی سرکاری طور پر شایع ہوتا ہے اور اس میں اکثر خبریں اور سرکاری احکامات شایع ہوتے ہیں۔

« صبح الاخبار »۔ اس کا تذکرہ پیشتر « آثار الامصار » کے نام سے کیا جاچکا ہے۔

« تہذیب الاخلاق » علیگڑھ کا اردو اخبار ہے جس کا انگریزی لقب « محمڈن سوشل رفارمر Mohammedan Social Reformer » ہے۔ اس کی ابتدا مسلمانوں کے قایداعظم مولوی سیداحمد خاں نے اپنے سفر یورپ کے بعد سنہ ۱۲۸۷ھ (سنہ ۱۸۷۰ع) میں کی۔ انھیں نے علیگڑھ کی ادبی سوسائٹی اور اس کے اخبار کی بھی بنیاد ڈالی اور وہ پوری سرگرمی سے اسی شہر میں ایک اسلامی یونیورسٹی کے قیام کی تجاویز میں منہمک ہیں۔ اس کے لیے گزشتہ موقع پر پٹیالے میں بکثرت ہمدردانہ جلسے کیے گئے۔

اس رسالے کے سرپرستوں نے ایک طرح کی انجمن بنا رکھی ہے جس کا نام بھی وھی ہے جو اس رسالے کا ہے۔ تمام مشہور و معروف آزاد خیال ہندستانی مسلمان اس میں شریک ہیں۔ سید احمد خاں کے قابل فرزند سید محمود نے، جو اب ہندستان

واپس ہوئے ہیں کہ اپنے محترم والد کی اعلیٰ ادبی و اصلاحی خدمات میں ان کا ہاتھ بٹائیں، مجھ سے وعدہ کیا ہے کہ وہ اس رسالے کے پہلے دو برس کے مکمل پرچے مجھے بھیجیں گے۔ تب میں ان کی خوبی اور اہمیت کا اندازہ کرسکوں گا۔ یہ رسالہ مہینے میں دو بار کوارٹو تقطیع کے ۸ صفحات پر چھپتا ہے۔ یہ علیگڑھ سوسائٹی کے اخبار کی طرح چھپتا ہے اور دوسرے تمام اردو اخبارات کی طرح لیتھوگراف میں نہیں چھپتا۔ پہلے شمارے کی تاریخ بکم شوال سنہ ۱۲۸۷ ھ ہے، دوسرے کی ۱۵ اور پھر اسی طرح سلسلہ وار۔ اس بےمثل رسالے میں جو سلسلۂ مضامین نکل رہا ہے ان میں سے اکثر اسلامی دینیات و فلسفۂ عملی و علمی سے متعلق ہیں۔ ان سے مذہب سے سچی دلچسپی اور روشن خیالی کے ساتھ انسانی ہمدردی کا اظہار ہوتا ہے۔ زیادہ تر مضامین خود سید احمد خاں کے ہوتے ہیں جن میں مذہب اسلام، اس کے اصول، پیغمبر اسلام، احادیث اور چار اسلامی فرقوں، مذہبی اعتقادات اور تعصبات، غلامی، آزادی خیال، مصر کی قابل تقلید اصلاحات، تربیت اطفال اور تعلیم عمومی، فلسفیانہ اور روایاتی علوم، مذہب اور حکومت کی ہم آہنگی، جدید سائنسوں کی ترقیوں، علم ہئیت کے متعلق اسلامی خیالات، فرق مابین تعلیم و تربیت اور بہت سے اہم اور دلچسپ مباحث پر بحث کی جاتی ہے۔ سال دوم کے تمامتر شمارے (سر) سید کے مقبول نظر مقصد یعنے مسلمانوں کے لیے ایک اعلیٰ یونیورسٹی کے قیام کی تجویز سے متعلق مضامین سے پر ہیں۔

«طلسم ؤڑنین» بنگلور سے نکلتا ہے جس میں کبھی کبھی اچھے مضامین چھپتے ہیں۔

«اردو دھلی گزٹ»۔ آگرے کا یہ اخبار بلا لحاظ اپنے نام کے ہفتہ میں ایک بار چھپتا ہے اور خبروں سے لبریز ہوتا ہے۔ اس میں کابل کے ایک نامہ نگار کی اطلاعیں بھی چھپتی ہیں۔

لاہور کا اردو اخبار موسوم بہ «پنجابی» اپنے ایک شمارے[۱] میں اپنے ایک مضمون «ہندستانی شاعری» میں بر سبیل تذکرہ تہذیب‌الاخلاق کی تعریف کرتا ہے۔

«تین یا چار شعرا کے سوا مشاہیر شعرا نے فن قصیدہ نگاری کو ترقی دینے کے قابل

---

۱ شمارۂ ۱۹ مارچ سنہ ۱۸۷۳ ع

نہیں گردانا ۔ آتش نے ایک شعر بھی کسی کی مدح میں نہیں لکھا ۔ سودا، ناسخ، جراءت، مومن، ذوق، وغیرہ نے قصیدے لکھے تو ہیں لیکن صلے کی توقع کے بغیر۔ غالب کی حد تک یہ، کہ اگر مجھے ان کے احباب اور ان کے شاگردوں کو جو ہندستان بھر میں پھیلے ہوئے ہیں رنج دینے کا خوف نہ ہوتا تو میں یہ ضرور کہتا کہ اس شاعر میں جہاں اور ہر طرح کی اعلیٰ خوبیاں تھیں وہاں یہ عیب بھی تھا کہ جب کبھی وہ کسی نزاب، کسی خان، کسی رائے یا کسی مشہور ہندستانی کا ذکر کرتا تو قصیدے کا رنگ اختیار کرلیتا ۔ لیکن میں یہاں صرف ان لوگوں کی اصلی کیفیت پر ایک نظر ڈالنا چاہتا ہوں جو فن شاعری اختیا کرنا چاہتے ہیں ۔ سب سے پہلے تو یہ کہ اب شاعری کرنا بہت دشوار ہے ۔ جو لوگ اس طرف توجہ کرنا چاہتے ہیں، مفلسی اور ضروریات کی محتاجی انہیں روکتی ہے ۔ اس کا اندیشہ ہے کہ اس صدی کے ختم تک بلکہ شاید کچھ ہی عرصے میں یہ فن لطیف بالکل نابود ہوجائے ۔ میرا یہ مقصد نہیں کہ اب شعرا باقی نہیں رہ گئے ہیں یا کوئی شخص شعر نہیں کہنا چاہتا ۔ اس کے برعکس شاعری کی طلب بڑھ گئی ہے مگر شاعری کا معیار گرگیا ہے ۔ ہمارے دور کے شعرا شعر کہتے وقت یہ سمجھنے کی زحمت گوارا نہیں کرتے کہ پڑھنے والوں کو ان کے شعر خوشگوار یا ناخوش گوار معلوم ہوں گے کیوں کہ اچھے شعر سنتے وقت ہر شخص ناقص اشعار کا طالب معلوم ہوتا ہے ۔ شعرگوئی کا ہندستانی زبان سے جس قدر تعلق ہے شاید ہی کسی اور زبان سے ہو مگر بدقسمتی سے بجائے اس کے کہ نئے خیالات تلاش کیے جائیں اور نئی طرح ادا کیے جائیں وہی اسلوب اور وہی صنعتیں استعمال کی جاتی ہیں جو متقدمین استعمال کرتے تھے ۔ ہندستانی حضرات یہ سمجھتے ہیں کہ جو کچھ لکھا جاسکتا تھا متقدمین لکھ چکے ہیں اور اب بجز ان کے خیالات کو دھرانے کے اور کوئی صورت نہیں ۔

سید احمد خان نے اس امر پر نظر ڈالی ہے کہ نثر کا بھی وہی حال ہے جو نظم کا ہے ۔ اس میں بھی ہر جگہ تقلید ہی تقلید نظر آتی ہے ۔

انگریز اس امر کو اپنے ادب کا کمال سمجھتے ھیں کہ اس میں آئے دن نت نئے خیالات کا اضافہ ھوتا جائے۔ ھندستانیوں کو ھرگز یقین نہیں آئے گا اگر ان سے یہ کہا جائے کہ ان جدتوں میں فصاحت کی کوئی پروا نہیں کی جاتی۔ مگر ھندستانی تو مسلسل تقلید کے قایل ھیں اور کسی نئے اسلوب بیان کو قبول کرنے کے لیے تیار نہیں۔ ھمیں اب یہ چاھیے کہ تقلید ترک کردیں اور ھم میں سے ہر ایک اپنے خاص انداز تحریر کے مطابق لکھے۔

اخبار ‹‹ پنجابی ›› جس سے میں نے یہ نقل کیا ھے، محمد اعظم صاحب[1] کی مستقل ادارت میں شایع ھوتا ھے اور اب تک کامیابی سے نکل رھا ھے۔ اس کا ھرشمارہ کم از کم کوارٹو تقطیع کے تیرہ صفحات پر مشتمل ھوتا ھے۔ ھر صفحے پر تین کالم ھوتے ھیں حسب سابق مضامین حقیقت میں ادبی لحاظ سے بلند پایہ ھوتے ھیں اور نظمیں بہت دلکش ھوتی ھیں جن سے اندازہ ھوتا ھے کہ اعلی اردو شاعری کا مذاق باوجود تخریب کی کوششوں کے اب بھی ھندستان میں بڑی حد تک موجود ھے۔ قابل ذکر مضامین میں سے میں اس سلسلۂ مضامین کا ذکر کرنا چاھتا ھوں جس میں ان فارسی محاورات اور ضرب الامثال سے بحث کی گئی ھے جو اردو میں رائج ھیں۔ ان کی تشریح کے لیے مثالوں کا بہت اچھا انتخاب کیا گیا ھے۔ مجھے اس رسالے کی ایک اور خصوصیت پسند ھے اور وہ یہ کہ اس میں نئی دیسی تصنیفات پر بہت بسیط مضامین ھوتے ھیں۔ ان مضامین کے درمیان ایک ایسا بھی مضمون ھے جو کسی قسم کی دلچسپی کا موجب نہیں[2]۔ یہ مضمون اھل سنت کے مذھب سے متعلق ایک کتاب موسوم بہ ‹‹ اظہارالحق ›› کی تردید میں لکھا گیا ھے۔ اس مضمون کے مصنف جن کا تعلق فرقۂ شیعہ یعنی امامیہ سے ھے، سنیوں کے ادعا کے اور ان کے اس دعوے کے کہ وہ دین برحق پر ھیں، شاکی ھیں۔

---

۱ یہی صاحب جو مشہور مسلمانوں میں شمار ھوتے ھیں، لاھور کے ایک عربی اخبار ‹‹ النفع الاعظم ›› کے بھی اڈیٹر ھیں جس کے نام میں ان کے نام کی رعایت رکھی گئی ھے۔ ھندستان بھر سے یہی ایک اخبار عربی میں نکلتا ھے۔

۲ شمارۂ یکم مارچ سنہ ۱۸۷۳ع۔

ایک اور شمارے[1] میں ایک مضمون کا موضوع خطابات کا مذموم اثر ہے جو ایشیا پر بالعموم اور ہندستان پر بالخصوص پڑا۔ یہ خطابات اصلی ناموں کے پہلے یا ان کے بعد اضافہ کیے جاتے ہیں[2] ۔ واجد علی شاہ سابق بادشاہ اودھ نے ہر شخص کو «دولہ» کا خطاب دے رکھا تھا۔ اس طرح ان کا باغباں بجائے محض «مالی» کہلانے کے «گلبان الدولہ» کا خطاب رکھتا تھا۔ ان کے باورچی کا خطاب «نمکین الدولہ» تھا۔ مضمون نگار کا منشا یہ تھا کہ انگریزوں کی متانت کی پیروی کی جائے اور آئندہ سے ان بظاہر پُر شکوہ لیکن فی الحقیت مہمل خطابات کو ترک کردیا جائے۔

علی گڑھ اخبار[3] کا ایک نامہ نگار بھی ان ہندستانی اعزازی خطابات کا شاکی ہے؛ وہ ان لوگوں کی شکایت کرتا ہے جو بلا امتیاز اور بے لحاظ اس قسم کے القاب استعمال کرتے ہیں جن کا مقصد واضح نہیں ہوتا؛ مثلاً «قبلہ و کعبۂ دوعالم» «ماوا و ملجائے بیکساں» «چارۂ بے چارگاں» وغیرہ۔ مزید برآں طرز تحریر میں یہ لوگ اس قدر غلو اور مبالغہ سے کام لیتے ہیں کہ بعض اوقات خطوط کا مطلب سمجھنے کے لیے صحاح اور قاموس کی ضرورت ہوتی ہے!

اخبار انجمن پنجاب مورخۂ ۱۵ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع میں ایک بلند پایہ اور بےحد دلچسپ مضمون مشرقی مبالغے اور ذوق ستایش کی مخالفت میں شائع ہوا ہے۔ مضمون نگار کشن لال صاحب طالب ساکن راولپنڈی ہیں اور مضمون اٹھارہ کالموں پر مشتمل ہے۔ اس کی ابتدا ایک قصیدے سے کی گئی ہے جس کا قافیہ «مبالغہ» ہے۔ خاتمہ بھی ایک نظم پر کیا گیا ہے۔

اسی موضوع پر ایک اور مضمون «اخبار سررشتۂ تعلیم اودھ[4]» میں بھی شایع ہوا ہے۔ اس سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ بدرجۂ مجبوری گورنمنٹ کو ان طولانی اعزازی القاب اور سرکاری خطوط میں آداب انشا کے تکلفات کے خلاف قدم اٹھانا پڑا۔ چنانچہ

---

۱ شمارہ ۲۵ جنوری ۱۸۷۳

۲ ملاحظہ ہو میری کتاب ''Memoire sur les noms et titres musulmans'

۳ شمارہ ۳۰ مئی ۱۸۷۳ء

۴ شمارہ یکم اگست سنہ ۱۸۷۳ع

ڈاک کے محکمے میں ان کے استعمال کی ممانعت کردی گئی ہے کیونکہ اکثر پرتکلف القاب کے ہجوم میں نام کا پہچاننا مشکل ہوگیا تھا۔

«اخبارالاخیار» جو بہار کی ادبی انجمن کا اخبار ہے اب بھی اسی طرح دلچسپ ہے اگرچہ کہ سر جارج کیمبل (Sir. G. Campbell) کو خوش کرنے کے لیے اردو متن کے ساتھ ساتھ ہندی ترجمہ بھی شامل کردیا گیا ہے جس کی وجہ سے مضامین کی تعداد گھٹ گئی ہے۔ ضخامت وہی ہے جو پہلے تھی۔

«اتالیق پنجاب» میں دلچسپ اور مفید مضامین برابر شایع ہوتے رہتے ہیں۔ خصوصیت سے قابل ذکر ایک سلسلۂ مضامین ہے جن میں قدیم اور جدید ہندستان کی مشہور خواتین کے تذکرے ہیں۔

انجمن مناظرہ دہلی سے ہر ماہ اس کا رسالہ شایع ہوتا رہتا ہے جس کا ذکر پنجاب کی اشاعتوں کی سرکاری فہرست میں کیا جاچکا ہے[1]۔

«الموڑہ اخبار» ضلع کمایوں کے اسی قصبے سے شائع ہوتا ہے جس کے نام سے وہ موسوم ہے۔ یہ دیوناگری رسم‌الخط میں چھپتا ہے۔ اس کا کوئی پرچہ میری نظر سے نہیں گزرا اور میں اس کی سیاسی اور ادبی اہمیت کے متعلق کچھ نہیں کہنا چاہتا لیکن منشی محمدحسین نے علیگڑھ اخبار[2] میں ہندستان کے خاص اخبارات پر تبصرے کرتے ہوئے اس کو «میٹا پھوس» کہا ہے۔ اس لفظ کا مفہوم انگریزی لفظ Trash [3] سے ادا ہوتا ہے۔ اس پر اخبار کے اڈیٹر کو بہت غصہ ہے اور اس لفظ سے پیچ و تاب کھاکر انھوں نے پلٹ کر منشی صاحب کو «بھونکنے والے کتے» کا لقب دیا ہے۔ یہ دونوں القاب پارلیمانی معلوم ہوتے ہیں۔ یورپ میں بھی ہم لوگ اسی قسم کی خوش اخلاقی کے عادی ہیں۔

---

۱ میں نے اس کا ذکر اپنے مقالۂ سنہ ۱۸۷۲ع میں کیا ہے۔

۲ شمارۂ ۲۶ ستمبر سنہ ۱۸۷۳ع

۳ اس لفظ سے پرووانسال (Provensal) لفظ "estresse" یاد آتا ہے

بٹالہ کی ادبی انجمن لکشمن سہائے کی ادارت میں اپنا ماہوار رسالہ برابر شایع کر رہی ہے جس کا نام « رسالۂ انجمن بٹالہ » ہے -

ہندی کا بہت پسندیدہ رسالہ « کوی بچن سدھا » ایک مدت سے بابو ہریش چندر کی ادارت میں پہلے ماہانہ پھر مہینے میں دو بار شایع ہوتا رہا اور اب گزشتہ ستمبر سے ہفتہ‌وار شایع ہو رہا ہے اور اس کے مشہور اڈیٹر نے ۱۵ اکتوبر سے چند اور مشہور ہندستانیوں کے ساتھ ہندی ہی میں ایک اور ماہوار رسالہ « ہریش چندر میگزین» کے نام سے نکالنا شروع کیا ہے جس میں نظموں کے انتخابات، تصانیف پر تبصرے، تاریخی، ادبی، سیاسی، فلسفیانہ مباحث، افسانے اور ضرورت کی وجہ سے گپ‌شپ اور لطائف و ظرائف شایع ہؤا کریں گے۔ پہلا شمارہ جو بابو صاحب کی عنایت سے میرے پیش نظر ہے کوارٹو تقطیع کے ۲۴ صفحات پر مشتمل ہے - ہر صفحے پر دو کالم ہیں جن میں رادھا سودھا کی « ساتکا» کے ابتدائی ۲۵ شعر ہیں جو بھکتی سوترا سے لیے گیے ہیں، ایک ڈراما کا ٹکڑا ہے، چند سوالات ہیں جو ہندوؤں کی جانب سے انگریزوں سے کیے ہیں، مختلف مضامین پر کچھ کالم انگریزی میں ہیں- ہریش چندر کے ایک مضمون کا ابتدائی حصہ ہے جس کا عنوان « اُراھنا » ہے - «کھتری» فرقہ کی ابتدا کے متعلق ایک دلچسپ مضمون ہے جو مسلسل شایع ہوتا رہے گا، دو دوستوں کے درمیان ایک مکالمہ ہے - آخر میں مذہب تثلیث پر ایک مضمون ہے اور بابو گدّدھر سنگھ کے ایک بنگالی ناول کا ابتدائی حصہ ہے -

« اردو گائیڈ» جس کا اپنی« تاریخ ادب ہندوی و ہندستانی » میں میں نے صرف ذکر کیا ہے، کلکتے سے شایع ہوتا ہے - دو کالم ہوتے ہیں ایک انگریزی اور دوسرا اردو- یہ بہت اچھا اخبار ہے اور اس کی اشاعت کثیر ہے -

اپنی اسی تصنیف میں « شمس‌الاخبار » کا میں نے محض نام ہی گنایا ہے - علی‌گڑھ اخبار [1] سے مجھے معلوم ہوتا ہے کہ یہ اردو اخبار مشنری حضرات مسلمانوں کے خاص عقاید کی تردید میں نکالتے ہیں - اس کے اڈیٹر ایک مرتد مسلمان رجب‌علی ہیں -

---

[1] شمارۂ ۲۶ ستمبر سنہ ۱۸۷۳ء

گزشتہ سال میں نے محض اشارتاً « پٹیالہ اخبار » کا ذکر کیا تھا جو پٹیالے سے نکلتا ہے - لیکن اس کی اشاعت ۱۹ نومبر سنہ ۱۸۷۲ع میں ایک مضمون « ہندستانی صحافت » پر شایع ہوا ہے جو توجہ کے قابل ہے - علی گڑھ اخبار نے اپنی ۲۷ دسمبر کی اشاعت میں اس کو نقل کیا ہے - ابتدا میں انھیں خیالات کے متعلق تفصیلی بحث کی ہے اور اس کے بعد کے شماروں میں اسی بحث کی مزید تشریح کے لیے اور بہت سے مضامین شایع کیے ہیں - یہ مضامین بہت طویل ہیں اور رسالہ کے کئی کالم ان سے بھرے ہوئے ہیں - میں ان مضامین کا محض ایک نہایت مختصر سا خلاصہ بیان کرسکتا ہوں -

اڈیٹر « پٹیالہ اخبار » کی رائے میں اخبارات کا پہلا مقصد ناظرین کی ہدایت ہے اور دوسرا مقصد رعایا کی شکایتوں کو حکومت کے سامنے پیش کرنا اور ان کا علاج تجویز کرنا - لیکن ان دونوں مقاصد کے حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے کہ اخبارات کے اڈیٹر خود بھی معزز ہوں، ضروری حد تک فاضل ہوں اور جن مضامین کو پیش کرنا چاہتے ہوں ان کی تشریح و اشاعت کا ہر ممکن ذریعہ استعمال کریں - اڈیٹر کی رائے میں بہت کم دیسی اخبارات اپنے اعلی فرائض انجام دینے کے قابل ہیں - صرف خبریں ہی ان اخبارات میں کچھ اہمیت رکھتی ہیں مگر ان کی حیثیت بھی ضمیمے کی سی ہے کیوں کہ پست مضامین، جن سے اخبار کا اکثر و بیشتر حصہ بھرا ہوتا ہے، کے بعد تھوڑی سی خبریں بھی چھاپ دی جاتی ہیں -

« پٹیالہ اخبار » کے اڈیٹر کی تمنا ہے کہ ہندستانی اخبارات میں بھی ٹائمز اور دوسرے انگریزی اخبارات کے سے بلند پایہ مضامین شایع ہوسکیں - وہ اس کی ضرورت محسوس کرتا ہے کہ ان اخبارات کی انتہائی احتیاط سے ادارت کی جائے تاکہ حقیقی طور پر بہتر نتائج حاصل ہوسکیں اور وہ اثر حاصل ہوسکے جو تعلیم کی عام اشاعت کے لیے ضروری ہے - لیکن اس کے ساتھ ہی میری رائے میں وہ ایک ناقابل عمل تجویز بھی پیش کرتا ہے کہ اس مقصد کے لیے ایک مرکزی کمیٹی بنائی جائے جس میں ارکان کا بہت وسیع پیمانہ پر انتخاب کیا جائے اور یہ کمیٹی ہندستان کے تمام اخبارات کی نگرانی کرے

اور بھی بہت سے خیالات جو بہت تفصیل سے پیش کیے گئے ہیں دائرۂ عمل سے باہر ہیں۔ ان مضامین کا مصنف اخبارات میں اس شے کا طالب ہے جو کسی بات میں حاصل نہیں ہوسکتی—یعنی کمال۔ وہ چاہتا ہے کہ نقصان رساں مضامین نہ شایع کیے جائیں (اس حد تک تو اس کا کہنا صحیح ہے) مگر اس کے ساتھ ہی اس کی یہ بھی خواہش ہے کہ انتہائی غیر جانبداری برتی جائے، اشتہارات کی قسم کے مضامین شایع نہ کیے جائیں، ظریفانہ مضامین اور ایسے مضامین جن میں تخییل کی چاشنی ہے، مسترد کردیے جائیں اور صرف سنجیدہ اور کارآمد مضامین شایع کیے جائیں۔ آخر میں وہ باشندگان ہند کے عدم اتفاق پر افسوس کرتا ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ مسلمانوں کے بھی وہی خیالات ہوں۔ وہ چاہتا ہے کہ مضمون نگار کسی پارٹی کے نمایندے نہ بنیں بلکہ جو کچھ لکھیں عوام الناس کی فلاح و بہبود کے لیے لکھیں۔ سب سے بڑھ کے وہ یہ چاہتا ہے کہ اخباروں کے سامنے ذاتی منافع نہ ہوں بلکہ رفاہ عام کے مقاصد ہوں۔

اخبار "پنجابی"[1] لکھتا ہے کہ اخبارات کی جادوبیانی یہ ہے کہ ایسے محاورات استعمال کیے جائیں جو عام فہم ہوں، زبان سلیس اور صحیح ہو اور سب اس کو سمجھ سکیں اور خیالات جن کا اظہار کیا جائے، پاکیزہ ہوں۔ اس کے سوا ضروری ہے کہ اڈیٹر خبروں کی چھان بین کرے اور انھیں دلچسپی کا موجب بنائے۔ مزید برآں اڈیٹر کو ذہین اور تجربہ کار ہونا چاہیے۔ ضروری ہے کہ وہ سماج سے اچھی طرح واقف ہوں، زندہ دل ہوں، موقع اور محل کی مناسبت سے کوئی برمحل محاورہ یا اچھا سا لفظ استعمال کرنا جانتے ہوں، ایسی رائے جو عوام الناس کے لیے مفید ہو سلیس اور رواں مضامین میں ظاہر کرسکتے ہوں۔ یہ سب خصوصیتیں ہر اڈیٹر کے لیے بہرصورت ضروری ہیں۔ لیکن اگر ان کے ساتھ ساتھ اڈیٹر صاحبان سائنس اور فنون میں بھی قابلیت رکھتے ہوں تو دن بدن ان کے اخبارات کی شہرت اور مقبولیت ناظرین میں بڑھتی جائے گی۔

---

۱　شمارۂ ۲۶ اپریل سنہ ۱۸۷۳ء

اخبارات کی تعلیمی خدمات کے متعلق ایک مضمون « قاسم‌الاخبار بنگلور » کی اشاعت ۲۰ جنوری سنه ۱۸۷۳ع میں شائع ہوا ہے جس میں « اخبار عالم » میرٹھ مورخۂ ۲۶ فروری کے ایک مضمون پر رائےزنی کی گئی ہے۔ اسی بحث پر اور بکثرت مضامین مختلف رسالوں میں شائع ہوئے ہیں۔ زیادہ بہتر تھا کہ اگر ان مضامین کے لکھنے والوں کے نام معلوم ہوسکتے۔ اخبارات میں اگر ایک طرح کی ترتیب پیش‌نظر رکھی جائے تو بہت ہی اچھا ہو؛ مثلاً پہلے وہ مضامین جو عام فلاح و بہبود کے لیے لکھے گئے ہیں، پھر خبریں اور پھر وہ مضامین یا خبریں جو نسبتاً کم اہم ہیں۔ یہ سوال بھی قابل غور ہے کہ مضمون نگاروں کے ناموں کے ساتھ مضمون شائع ہوا کریں یا بغیر ناموں کے جیسا کہ انگلستان میں رواج ہے۔ « علیگڑھ اخبار » کا خیال ہے کہ مضامین اگر ان مشاہیر کے زور قلم کا نتیجہ ہوں جن کی قابلیت مسلم ہے تو ان کے نام کے ساتھ شائع کرنا ہی زیادہ مفید ہے۔ اگر صورت برعکس ہو تو اس کی چنداں ضرورت نہیں کیونکہ اگر اڈیٹر اس ذریعے سے اپنی قابلیت اظہار کرنا چاہے تو کچھ زیادہ مفید نہ ہوگا۔ اس مضمون کا ہندستانی مصنف لکھتا ہے۔ « یہ امر قابل افسوس ہے کہ ہندستان کے اکثر جرائد میں مضامین کے ساتھ ان کے مصنفین کے ناموں کی اشاعت کا مقصد ناظرین کو ان سے واقف کرانا ہے۔ اڈیٹروں کو یہ زحمت گوارا کرنے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اکثر یہ مضامین اس قدر مہمل ہوتے ہیں کہ جن اخبارات میں چھپتے ہیں ان کو بھی نقصان پہنچاتے ہیں» ۔

« پنجابی » مورخۂ ۱۵ مارچ نے بھی اسی قسم کے خیالات کا اظہار کیا ہے۔ وہ اس امر کی شکایت کرتا ہے کہ باوجودیکہ ہندستانی زبان روز بروز ترقی کررہی ہے مگر اخبارات وہیں ہیں جہاں پہلے تھے۔ وہ ان کی عدم غیر جانب‌داری کی شکایت کرتا ہے کہ اکثر بےمحل تعریف اور غلط تنقید محض اڈیٹر کی طبیعت کے لحاظ سے چھاپی جاتی ہے۔ اسے اس کی بھی شکایت ہے کہ یہ اخبارات خود کوئی نئی چیز پیش نہیں کرتے بلکہ انگریزی اخبارات کی نقل کرتے ہیں۔ آخر میں وہ ایسے اخبارات کے اجرا کی خواہش ظاہر کرتا ہے جو خصوصیت سے مذہبی، ادبی اور سائنٹفک

مضامین پر بحث کریں۔ اڈیٹر «المورڑہ اخبار» عورتوں کے لیے خاص اخبارات نکالنے کی تجویز پیش کرتا ھے تاکہ آزادئ نسواں کی کوششوں میں اس سے مدد مل سکے[1] ۔

«علیگڑھ اخبار» مورخۂ ۲۳ مئی میں یہ خواھش ضرور کی گئی ھے کہ دیسی ریاستوں میں جدید تصانیف پر مضامین شائع کیے جائیں۔ مضمون نگار لکھتا ھے کہ «نئی تصانیف پر ذمہ‌دارانہ تبصرے مصنفین کی همت افزائی کا باعث ھوتے ھیں اور کھرے نقاد کی نکتہ‌چینی لکھنے والوں کو اپنے کام کی طرف اور زیادہ متوجہ کرتی ھے»۔ میں یہ کہنے کی ضرورت محسوس کرتا ھوں کہ کچھ عرصے سے بےشک ھندستانی رسائل میں اس قسم کے تبصرے شائع ھو رھے ھیں، لیکن اس کے ساتھ یہ بھی کہنا ضروری ھے کہ ان میں سے اکثر میں محض بےاندازہ مدح‌سرائی کی جاتی ھے اور کتاب کے مضامین کا ایک مختصر سا خلاصہ درج کردیا جاتا ھے۔ (باقی آیندہ)

---

۱ اخبار انجمن پنجاب ۹ مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔

# مولوی مظہر علی سندیلوی کی ڈائری

(۳)

(از نورالحسن صاحب ہاشمی ایم۔اے، علیگ)

اب ہندستان کی ریاستوں کی خبریں ملاحظہ ہوں۔ یہ خبریں محض انتخاب ہیں کل نہیں ہیں۔ ابتدا میں واقعات بہت مختصر لکھے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس وقت تک خود ان کو اپنی زندگی سنوارنے کا موقع نہ ملا تھا لیکن جیسے جیسے ان کی مالی حالت بہتر ہوتی گئی ڈائری میں واقعات زیادہ اطمینان سے لکھے جانے لگے۔

**کپورتھلا**

یکم نومبر سنہ ۱۸۶۷ع :۔ لشکر کپورتھلا آج سندیلا ہوکر گزرا۔ چونکہ راجہ صاحب بذریعہ ریل واسطے ملاقات گورنر جنرل بہادر کے لکھنؤ تشریف لے گئے ہیں لہذا لشکر براہ خشکی پیدل منزل بہ منزل جاتا ہے۔

**بلرام پور**

۲۸ مئی سنہ ۱۸۸۲ع:۔ ۲۷ مئی کو مہاراجہ درگبجے سنگھ والی ریاست بلرام پور و تلسی پور عارضہ استسقا میں بمقام الہ آباد فوت ہوئے، عمر ۵۹ سال تھی۔ مہاراجہ کو سرکار انگلشیہ سے بہت بڑا اعزاز ملا تھا اور گیارہ ضرب توپیں سلامی کی ان کی آمد و شد میں سر ہوتی تھیں۔ سنا گیا کہ قبل وفات ایک لاکھ روپیہ پجاریان الہ آباد وغیرہ کو دیا تھا۔

**حیدرآباد**

۱۴ نومبر سنہ ۱۸۸۲ع :۔ مولوی ضامن حسین صاحب حال سٹی مجسٹریٹ حیدرآباد میری ملاقات کو تشریف لائے اور عندالتذکرہ بیان کیا کہ حیدرآباد دکن میں یہ دستور ہے کہ جب کوئی کسی کی ملاقات کو آتا ہے تو جس وقت دوسرا پان

صاحب خانہ ملاقاتی کو دیتا ھے تو اس سے رخصتی مفہوم ہوتی ھے اور اھل ملاقات پان کھاکر رخصت ھوجاتا ھے۔

۸ فروری سنہ ۱۸۸۳ ع ۔ سر سالار جنگ مختارالملک وزیراعظم دکن حیدرآباد نے بعارضہ ھیضہ وبائی آج انتقال کیا۔ یہ بہت بڑے مدبر و فرزانہ روزگار تھے اور ان کے عہد وزارت میں ریاست حیدرآباد نے بہت ترقی حاصل کی۔

۶ فروری سنہ ۱۸۸۰ ع ۔ کل نظام حیدرآباد گدی نشین ھوئے ۔ لارڈ رپن صاحب گورنر جنرل کشور ھند نے گدی نشین کیا۔

بھوپال

۲ نومبر سنہ ۱۸۸۵ ع :— معائنہ اودھ اخبار سنہ ۱۸۸۵ ع سے معلوم ھوا کہ ۲۶ ماہ حال کو بحکم گورنمنٹ مولوی صدیق حسن خان صاحب شوھر رئیسہ بھوپال سے خطاب نوابی واپس لیا گیا اور کار ریاست سے بے تعلق ھوئے اور ۱۷ ضرب توپ سلامی کی موقوف ھوئی جس کا سبب یہ معلوم ھوا کہ مولوی صاحب موصوف رعایا پر ظلم و جور بہت کرتے تھے جس کی شکایت سر لیپل گریفن صاحب ایجنٹ راجپوتانے نے گورنمنٹ سے کی تھی۔

اندور

۱۷ جون سنہ ۱۸۸۶ ع :— آج مہاراجہ ھلکر نے ۱۱ بجے دن کو انتقال کیا۔

رامپور

۲۶ مارچ سنہ ۱۸۸۷ ع :— نواب کلب علی خان صاحب والی ریاست رامپور بعوارض چند در چند ۲۳ مارچ یوم چہار شنبہ کو فوت ھوئے۔ نواب صاحب کی ذات سے بہت سے امور متعلقہ رفاہ عام سر انجام پاتے تھے اور قبل وفات نواب صاحب مرحوم نے ایک لاکھ روپیہ واسطے مرمت جامع مسجد دھلی کے عطا کیا تھا۔

حیدرآباد

۳ نومبر سنہ ۱۸۸۸ ع :— معائنہ اودھ اخبار لکھنؤ سے واضح ھوا کہ سر سالار جنگ مرحوم وزیراعظم حیدرآباد دکن کی پوتی کی شادی ایک امیر زادہ سے ھوئی۔ عمر دولھا تین سال اور دلھن کی ایک ماہ سات دن کی ھے۔ ایسی شادی نادرالوقوع ھے جو قبل اس کے کبھی سماعت میں نہیں آئی اور اسی وجہ سے اس مقام پر اس کا اندراج ھوا۔

بھوپال

۱۹ فروری سنہ ۱۸۸۹ع :۔ آج چودھری نصرت علی صاحب اسسٹنٹ سکریٹری انجمن تعلقداران اودھ و آنریری مجسٹریٹ لکھنؤ سے ملاقات ہوئی۔ کمال تپاک سے پیش آئے اور مجھے وہ تحریریں معائنہ کرائیں جو ان کے نام شاہجہاں بیگم صاحبہ والئی ریاست بھوپال اور نواب صدیق حسن خاں صاحب شوہر رئیسہ نے بجواب شقہ طلب (شادی چودھری عزت علی خلف چودھری صاحب موصوف) بھیجی ہیں اور رئیسہ نے ایک ہزار روپیہ کا کرنسی نوٹ بطریق نیوتہ و تیاری جوڑہ کے بمعیت اپنے معتمد کے بھیجا ہے۔ تحریروں سے صاف مترشح ہوتا ہے کہ ہر دو صاحبان کی نظر الطاف چودھری صاحب پر زاید ہے اور ان کو امیدوار ملازمت بعہدہ نائب وزارت مال کے کیا ہے جس کا اشارہ تحریر نواب صاحب میں درج تھا۔ تعداد مشاہرہ کی بالفعل چار سو پچاس قرار پائی ہے اور آئندہ کو امید ترقی ہے لیکن منشا چودھری صاحب بباعث غیر استقلالی و تلون ریاست کے معلوم نہیں ہوتا۔

رامپور

یکم مارچ سنہ ۱۸۸۹ع :— معائنہ اودھ اخبار مطبوعہ امروزہ سے معلوم ہوا کہ نواب مشتاق علی خان صاحب والی ریاست رامپور نے بعارضہ سرسام بعمر ۳۳ سال واقعہ ۲۵ فروری سن حال روز دو شنبہ ۲ بجے دن کے انتقال کیا۔ دو لڑکے خورد سال چھوڑے۔ حامد علی خاں ولیعہد کی عمر ۱۴ سال کی ہے۔ صاحب ایجنٹ روہیلکھنڈ نے ولیعہد صاحب کو بتاریخ ۲۷ فروری مسند نشین ریاست کا کیا اور اختیارات ریاست اس وقت عطا ہوں گے جب وہ علوم متعرفہ کو حاصل کرکے لیاقت پیدا کریں گے اس وقت تک امور انتظامی بذریعہ کونسل تصفیہ پاتے رہیں گے جس کے وائس پریسیڈنٹ جنرل اعظم الدین خان صاحب و ممبر جوڈیشل نواب اکرام اللہ خان صاحب یارجنگ و منشی علی حسن خان صاحب ممبر مال ہیں۔ نواب مشتاق علی خان صاحب مرحوم ابتدا عمر سے بعارضہ فالج مبتلا تھے۔

بوندی

۵ اپریل سنہ ۱۸۸۹ع :— معائنہ اودھ اخبار ۵ اپریل سے معلوم ہوا کہ ۲۸ مارچ سن رواں کو مہاراؤ راجہ رام سنگھ والئی ریاست بوندی بعمر ۷۸ سال فوت ہوئے۔ ان کی رعایا ان سے بہت رضامند تھی۔ بجائے راجہ صاحب متوفی ان کے بیٹے رگھوبر سنگھ گدی نشین ہوئے۔

بھوپال

۲۶ فروری سنه ۱۸۹۰ :— بمعائنه اودھ اخبار محرره امروزه سے معلوم ہوا که نواب صدیق حسن خان صاحب شوہر شاہجہاں بیگم رئیسه بھوپال واقعه ۱۹ فروری سن رواں کو بعارضه استسقا فوت ہوئے اور ۲۰ کو دفن ہوئے۔ نواب صاحب ساکن قنوج ادنیٰ درجه کے آدمی تھے لیکن اقبال نے کچھ ایسی ترقی کی که دفعتاً شوہر رئیسه ہوکر مرتبه اعلیٰ پر پہنچے اور خطاب نوابی گورنمنٹ انگلشیه سے حاصل ہوا اور گیاره ضرب توپ سلامی کے مقرر ہوئے۔ لیکن تھوڑے عرصه میں به ثبوت مخالفت گورنمنٹ نے خطاب وغیره واپس لیا اور عہدۂ مدارالمہامی ریاست سے معزول کیا جس کا سخت صدمه نواب صاحب کو ہوا اور کوئی کوشش حصول اعزاز کارگر نه ہوئی۔ بالآخر اسی کوفت میں انتقال کیا۔ اگرچه ذی علم تھے لیکن ماده انتظامی دماغ میں نه تھا۔ تلوّن کی شکایت تھی اور مخبری پر دار و مدار جس سے سارے اہل کاران ریاست ہر وقت اندیشه ناک رہتے تھے۔ نواب صاحب کی ذات سے رئیسه کی بیٹی اور داماد کے درمیان عداوت قلبی تھی۔ یقین ہے که اس حادثه سے اہل کاران ریاست کم ملول ہوں۔

کشمیر

۲۵ جولائی سنه ۱۸۹۲ ع :—آج پنڈت منوہر ناتھ خلف پنڈت بشمبھرناتھ صاحب سابق سبجج اضلاع اودھ بہمراهی راجه کنعد نراندر بہادر صاحب تعلقه‌دار میری ملاقات کو تشریف لائے اور اپنی مہذبانه بات چیت سے مجھے خوش کیا۔ بالفعل پنڈت صاحب سٹی مجسٹریٹ شہر سری‌نگر کشمیر کے ہیں اور ۳۰۰ ماہوار تنخواه پاتے ہیں۔ میری ان سے اس وقت کی ملاقات ہے جب‌که ان کے والد من ابتدا سنه۷۳ ع لغایت سنه ۷۶ ع تحصیلدار سندیله تھے۔ پنڈت صاحب کا بیان ہے که اس موسم میں جب‌که یہاں زمانه بارش کا ہوتا ہے تو کشمیر کا موسم نہایت خوشگوار و پسندیده ہوتا ہے اور دور دور کے لوگ وہاں تفریحاً اسی زمانے میں جاتے ہیں۔

حیدرآباد

۲۶ مارچ سنه ۱۸۹۳ ع :— بمعائنه اودھ اخبار مطبوعه امروزه سے معلوم ہوا که جو مقدمه توہین کا نواب مہدی حسن فتح نواز جنگ سابق ہوم سکریٹری ریاست حیدرآباد دکن ساکن ضلع نواب گنج اودھ نے دربارۂ اشاعت پمفلٹ

فضیحتی نسبت بدچلنی و بداطواری مسماۃ گرٹڈر ڈانڈلے (زوجہ مہدی حسن) کے مسٹر مترا بنگالی پر دائر کیا تھا اور جس کی تحقیقات مسٹر ویس کویٹھ اسسٹنٹ رزیڈنٹ حیدرآباد مدت ایک سال سے کررھے تھے اسے ختم کرکے ۱۹ اپریل سنہ ۹۳ع کو اپنی تجویز مجمع عام میں سنائی کہ مترا ملزم اس بنیاد پر بری ہوا کہ اثبات جرم کے یہ ثابت کرنے میں ناکامی کہ مترا نے پمفلٹ شایع کیا تھا اور واجبیت کے بابتہ مجسٹریٹ صاحب نے فیصلہ قلم‌بند کرنے سے انکار کیا ھرچند کہ فریقین کی استدعا تھی۔

مقدمہ ھذا میں بہت بڑی طوالت و فضیحتی ہوئی جو ھندستان کی تواریخ میں قابل یادگار ھوگی۔ آغا مرزا ملقب بہ سرور جنگ برادر زادہ مرزا عباس بیگ صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ اضلاع سیتاپور و ھردوئی ساکن دھلی حال سکریٹری صیغہ متفرقات ریاست نظام بانئی مقدمہ ھذا تھے اور انھیں کی مدد سے یہ مقدمہ اس قدر زمانہ تک چلا جس میں لکھوکھا روپیہ صرف ھوا۔ ان کے معین سر خورشید جاہ یکے از دولت‌مند اخوان ریاست ھیں اور مہدی حسن کے مددگار سر آسماں جاہ وزیر ریاست۔ پس انھیں دو صاحبوں کا روپیہ صرف ھوا ورنہ سرورجنگ و فتح نواز جنگ کچھ بالذّات ایسی مقدرت نہ رکھتے تھے کہ چند ہزار روپیہ بھی اپنی جیب خاص سے صرف کرسکتے۔ آج کل سرورجنگ کا بہت بڑا زمانہ ھے۔ نظام حیدرآباد دکن کی ناک کے بال ھورھے ھیں اور مابین نظام و صاحب ریذیڈنٹ کے متوسط ھیں۔

یکم اگست سنہ ۱۸۹۳ع۔ بمعائنہ اودھ اخبار مطبوعہ امروزہ کے واضح ھوا کہ مولوی مہدی علی خان صاحب ملقب بہ نواب محسن‌الملک جو ھوم ڈیپارٹمنٹ ریاست حیدرآباد کے نامور وزیر تھے اور جن کی لیاقت و عالی دماغی کی بہت تعریف تھی اور ریاست موصوفہ کے سچے خیرخواہ تھے، مسٹر پلوڈل صاحب ریذیڈنٹ حیدرآباد کی پولٹیکل کارروائیوں سے علیحدہ ھوئے اور یکم محرم سنہ ۱۳۱۱ھ مطابق ۱۵ جولائی سنہ الیہ کو ریاست موصوفہ سے اپنے وطن مالوفہ شہر اٹاوہ کو روانہ ھوئے جن کی مفارقت میں ہزارھا پارسی، دکھنی و ھندستانی بوقت رخصت اسٹیشن ریلوے پر چشم پُرنم و گریاں تھے۔ سچ یہ ھے کہ یہ زمانہ خیرخواہ لوگوں کا دشمن ھے۔ یہ مسلمہ

امر ہے کہ جب کسی ریاست میں زوال آنے والا ہوتا ہے تو وہاں سے خیر طلب لوگ اول اسی طور سے علیحدہ ہوجاتے ہیں۔

قلات

۲۴ اگست سنہ ۱۸۹۳ء :- بمعائنہ اودھ اخبار کے واضح ہوا کہ خداداد خاں خان قلات بلوچستان بباعث قتل کرنے اپنے وزیر و وزیرزادہ کے معزول ہوئے اور بجائے ان کے محمود خاں ان کے بڑے بیٹے حسب منظوری گورنمنٹ ہند والی قلات مشتہر ہوئے۔

رامپور

۴ اپریل سنہ ۱۸۹۴ء :- آج صبح کو سر چارلس کراس ویٹ صاحب بہادر لفٹننٹ گورنر اضلاع مغربی و شمالی و چیف کمشنر اودھ نے نواب حامد علی خاںصاحب والئی ریاست رامپور کو حسب ضابطہ مسند نشین کیا اور ایک ہزار اشرفی نواب صاحب نے بطور نذر کے پیش کی۔

حیدرآباد

۹ فروری سنہ ۱۸۹۷ء :- ۳ فروری سن الیہ کو آغا مرزا بلقب نواب سرور جنگ پیشی سکریٹری نظام حیدرآباد اپنے عہدہ سے علیحدہ کیے گئے اور بلدہ سے خارج۔ چار سال تک ان کا زمانہ بہت موافق رہا اور لاکھوں روپیہ کمایا۔ اور سر آسمان جاہ وزیراعظم و نواب محسن الملک مہدی علی خاں و نواب مہدی حسن انھیں کی کارروائیوں سے موقوف ہوئے تھے۔

بھوپال

۱۹ جون سنہ ۱۹۰۱ء :- خط برخوردار مجتبےٰ علی مورخہ ۲۹ صفر موصولہ بھوپال سے واضح ہوا کہ تاریخ ۱۶ جون سنہ ۱۹۰۱ء یوم یکشنبہ ساڑھے ۱۱ بجے دن کے سرکار عالیہ شاھجہان بیگم صاحبہ والی ریاست بھوپال نے بعمر ۶۵ سال مرض آکلا میں رحلت کی جس شکایت میں وہ ایک سال سے مبتلا تھیں۔ رئیسہ کے مزاج میں خیر خیرات بہت تھی اور پکی مسلمان تھیں۔ انھوں نے اپنا عقد ثانی مولوی صدیق حسن قنوجی سے کیا تھا جو شوہر ہونے کے بعد خطاب نواب سے ممتاز ہوئے جو گورنمنٹ نے عطا کیا تھا۔ اسے بارہ سال کا زمانہ ہوا کہ مولوی صاحب موصوف نے رحلت کی۔ مرحومہ بعد نماز مغرب باغ نشاط افزا میں دفن ہوئیں۔ پچیس ہزار سے زائد لوگ شریک نماز تھے۔ بعد وفات رئیسہ مرحومہ ان کی ولیعہدہ

بیٹی سلطان جہاں بیگم صاحبہ داخل تاج محل ہوئیں ۔ چونکہ رئیسہ مرحومہ ۱۶ سال سے ان سے ناراض تھیں اس وجہ سے صرف ایک مرتبہ بیٹی صاحبہ چند منٹ کے لیے اپنی والدہ کی عیادت کو آئیں تھیں اور اب بعد وفات آئیں ۔

۲۸ جون سنہ ۱۹۰۱ع :— آج برخوردار مجتبےٰعلی مع ہمشیرہ منجھلی خود وارد سندیلہ ہوئے جن کی زبانی معلوم ہوا کہ ۳ جولائی مطابق ۱۷ ربیع‌الاول سنہ رواں کو جناب سلطان جہاں بیگم رئیسہ بھوپال تخت نشیں ہوں گی ۔ لیکن انھوں نے انتظام ریاست ابھی سے شروع کردیا ھے اور ہر ایک کارخانہ میں تخفیف کا لگا لگا دیا ھے ۔ چنانچہ تعمیرات میں ۲۵ ہزار روپے ماہوار کا صرفہ تھا جو گھٹا کر صرف دو ہزار روپیہ کردیا گیا اور جس قدر بیگمات لکھنؤ وغیرہ کی محل سرا میں تھیں ان سب کو نکال دیا گیا اور منشی احتشام علی خلف منشی امتیاز علی صاحب مرحوم سابق وزیراعظم کو جو تنخواہ پانچ سو روپیہ ماہوار ملتی تھی وہ موقوف کردی گئی ۔ غرض کہ ریاست میں ہر قسم کا عزل و نصب ہو رہا ھے اور سلطان جہاں بیگم اپنے شوہر احمد علی خاں بلقب سلطان دولہا کی رائے پر کام کرتی ھیں ۔

۲۹ جون سنہ ۱۹۰۱ع:— حالات مختصر جناب نواب شاہجہاں بیگم صاحبہ مرحومہ رئیسہ بھوپال ۔ آپ ۶ جمادی‌الاول سنہ ۱۲۵۴ھ میں قلعہ اسلام نگر میں پیدا ہوئیں اور ۲۸ ذیقعدہ سنہ ۱۲۶۰ ہجری کو بیگم صاحبہ کے والد جہانگیر محمد خاں صاحب نے بعارضہ ضعف معدہ انتقال کیا ۔ ۱۲ ذیقعدہ سنہ ۱۲۷۱ ہجری کو بخشی باقی محمد خاں بلقب امراؤ دولھا صاحب سے آپ کی شادی ہوئی اور ۲۷ ذیقعدہ سنہ ۱۲۷۴ ہجری کو نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ پیدا ہوئیں ۔ ۲۱ صفر سنہ ۱۲۸۴ ہجری کو امراؤالدولہ صاحب شوہر بیگم صاحبہ نے انتقال کیا اور ۱۴ رجب سنہ ۱۲۸۵ ہجری کو نواب سکندر بیگم صاحبہ والدہ ماجدہ نواب بیگم صاحبہ نے انتقال کیا ۔ نواب شاہجہاں بیگم صاحبہ یکم شعبان سنہ ۱۲۸۵ھ کو مسند نشیں ہوئیں اور موصوف‌الیہا نے سنہ ۱۲۸۸ ہجری میں مولوی صدیق حسن صاحب قنوجی سے عقد ثانی کر لیا ۔ شاہجہاں آباد کی آبادی میں قریباً ایک ہزار روپیہ صرف کیا جس کو آپ نے خود آباد کیا اور ۱۶ جون سنہ ۱۹۰۱ع

مطابق ۲۹ صفر سنہ ۱۳۱۹ ہجری یوم یکشنبہ کو انتقال کیا اور ۳ جولائی سنہ ۱۹۰۱ء مطابق ۱۷ ربیع الاول سنہ ۱۳۱۹ ہجری یوم پنجشنبہ کو نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ دختر بلند اختر شاہجہاں بیگم صاحبہ مرحومہ نے تخت شاہی پر جلوس فرمایا اور ان کے خلف اکبر نصراللہ خاں صاحب ولیعہد ریاست مقرر ہوئے ۔ اس وقت عمر رئیسہ حال کی ۴۵ سال ہے اور ان کے دو فرزند اور ایک شوہر نواب سلطان دولہا صاحب اس وقت موجود ہیں اور ان ہی کی رائے پر کام ریاست چل رہا ہے ۔

جودھپور

نیز آج خط عزیز از جان سید اعجازالحسن مورخۂ ۱۶ جون سنہ رواں کے جو جودھپور سے موصول ہوا وہ لکھتے ہیں کہ اس ریاست کے سکریٹری پنڈت دینا ناتھ جی صاحب ہیں جن کی تنخواہ پانچ سو روپیہ ماہوار اور پانچ سو کی ان کی جاگیر ہے ۔ پنڈت سکھدیو پرشاد صاحب منجھلے بھائی سکریٹری صاحب کے جوڈیشل سکریٹری ہیں اور انگریزی میں بی ۔اے پاس ہیں اور خطاب راؤ بہادر گورنمنٹ سے ان کو ملا ہے ۔ تنخواہ ان کی بارہ سو ماہوار ہے ۔ اور پنڈت شیو پرشاد صاحب سکریٹری صاحب کے چھوٹے بھائی کی تنخواہ دو سو روپیہ ماہوار ہے ۔ اور سر مہاراجہ پرتاب سنگھ وزیراعظم اور مہاراجہ سری دربار کی مشورت سے کام ریاست جودھپور کا سرانجام پاتا ہے اب چونکہ دونوں صاحب ریاست میں تشریف نہیں رکھتے ہیں اس وجہ سے سکریٹری صاحب باستصواب رائے جناب صاحب رزیڈنٹ بہادر امورات اہم ریاست کے انجام دیتے ہیں اور عدالتی کارروائی کونسل سے ہوتی ہے اور انتظامی مصارف بھی صاحب موصوف کے حکم سے ہوتے ہیں ۔ مگر سب امور سکریٹری صاحب ہی کی رائے سے طے ہوتے ہیں ۔

بھوپال

۶ جنوری سنہ ۱۹۰۲ء :۔ بمعائنہ اخبار انگریزی پانیر الہ آباد کے معلوم ہوا کہ نواب احمد علی خاں صاحب شوہر نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ رئیسہ بھوپال نے بتاریخ ۴ جنوری ۱۹۰۲ء یوم شنبہ بوقت ۳ بجے صبح کے دفعتاً انتقال کیا ۔ ڈاکٹروں کی رائے ہے کہ قلب پر فالج گرا ۔ نواب صاحب مرحوم کی عمر چالیس کے اندر تھی ۔ اپنے صاحبزادگان نصراللہ خاں و عبیداللہ خاں کی تقریب شادی

میں مصروف تھے جو ۷ شوال آمد کو ہونے والی تھی ۔ سنا جاتا ہے کہ مرحوم سخت منتظم تھے ۔ انھوں نے ہزارہا آدمی ڈیوڑھی خاص سرکار عالیہ شاہجہاں بیگم صاحبہ مرحومہ کو موقوف کردیا اور اب تخفیف عمال کے کاغذات پیشی میں تھے جن کے واسطے عنقریب حکم تخفیف کا صادر ہونے والا تھا ۔ لیکن قبل اس کے کہ کاغذات ملاحظہ ہوکر کوئی حکم اس پر صادر ہو دفعتاً پیک اجل نے اپنے پنجہ میں ایسا لیا کہ پھر دم‌زدن کا موقع نہ ملا اور عموماً کل باشندگان اور خصوصاً ملازمت پیشہ کو مرحوم کے انتقال سے نہایت درجہ خوشی ہوئی ۔ البتہ نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ کو سخت صدمہ ہوا جو اپنے شوہر کی نہایت درجہ مطیع و فرماں بردار تھیں ۔

نانپارہ

۳ مئی سنہ ۱۹۰۲ع :- یکم مئی سنہ ۱۹۰۲ع کو سر راجہ جنگ بہادر تعلقدار نانپارہ نے بعوارض چند در چند بمقام بہرائچ قضا کی ۔ عمر....سال تھی ۔ آدمی نہایت مخیّر اور متمول تھے اور نہایت خشوع خضوع کے ساتھ گیارھویں حضرت پیران پیر چار روز تک انجام دیتے تھے ۔ اور جو لوگ بغرض شرکت وہاں جاتے تھے ان کو حسب حیثیت زر نقد دیا کرتے تھے مزاج میں انکسار بےحد تھا اور مثل ادنی آدمیوں کے اپنا طرز عمل رکھتے تھے ۔

حیدرآباد

۶ دسمبر سنہ ۱۹۰۷ع :- نظام حیدرآباد دکن نے ۱۹ نومبر سنہ ۱۹۰۲ع کو ایک دربار منعقد کیا جس میں صاحب ریذیڈنٹ حیدرآباد بھی شریک تھے اور مہاراجہ کشن پرشاد صاحب کو خلعت وزارت عطا فرمایا جو قیمتاً ایک لاکھ روپیہ کا تھا ۔

اندور

یکم فروری سنہ ۱۹۰۳ع :- کل مہاراجہ ہلکر اندور نے تخت سے کنارہ‌کشی کی ۔ شاید لارڈ کرزن وایسرائے سے کچھ ناچاقی ہوگئی تھی ۔ مہاراجہ موصوف سنہ ۱۸۶۰ع میں پیدا ہوے تھے اور سنہ ۱۸۸۶ع میں ریاست کی گدی پر متمکن ہوے تھے ۔ بعد کنارہ کشی اپنے اکلوتے بیٹے بالا صاحب کو تخت‌نشین کیا جس کی اب عمر بارہ برس کی ہے اور مہاراجہ صاحب کو منجانب ریاست چار لاکھ سالانہ کا گزارہ تجویز ہوا اور انھوں نے اپنی ریاست کا ایک مقام بروہار واسطے سکونت کے تجویز کیا جو دریائے نربدا کے کنارے واقع ہے اور اسی وقت اندور سے روانہ ہوگئے ۔

حیدرآباد

۸ اپریل سنہ ۱۹۰۳ ع:۔آج کے اودھ اخبار سے واضح ہوا کہ مہاراجہ سرکشن پرشاد صاحب وزیر اعظم حیدرآباد پر نواب سید سراج‌الحسن امیر یار جنگ بہادر نے بذریعہ قاضی کبیرالدین بیرسٹر ایٹ‌لا بمبئی و مسٹر ہراد جی وکیل حسب منشا دفعہ ۳۶۱، ۳۶۳، ۴۹۳، ۴۹۶، ۱۰۹، تعزیرات ہند باجلاس کنٹونمنٹ مجسٹریٹ مقدمہ دایر کیا ہے کہ ان کی پوتی مسماۃ غوثیہ بیگم نابالغہ دختر سید نورالدین متوفی کو بلا اجازت نالشی عقد کرکے اپنے محل میں داخل کرلیا ہے۔ چونکہ یہ جرم انگریزی عملداری میں وقوع پذیر ہوا ہے لہذا مدعاعلیہ پر سمن جاری ہونا چاہیے اور یہ نالش سکندرآباد کے مجسٹریٹ کے اجلاس میں رجوع ہوئی ہے اور بیرسٹر نے یہ بھی بیان کیا کہ حسب دفعہ ۱۸۱ ضمن ۴ ضابطہ فوجداری سے عدالت میں یہ مقدمہ دائر ہونا چاہیے۔

۹ مئی سنہ ۱۹۰۳ع:۔مسماۃ فیض‌النسا بیگم زوجہ مسٹر سید نورالدین متوفی نے اخبار مشیر دکن کو چٹھی بھیجی کہ عدالت کنٹونمنٹ مجسٹریٹ سکندرآباد میں سید سراج‌الحسن نے مہاراجہ کشن پرشاد صاحب وزیر اعظم پر جو نالش دائر کی تھی وہ خارج ہوئی اور بوجہ پردہ نشینی اس کی اطلاع مجھے دیر کو ہوئی لہذا اب میں سچے واقعات ظاہر کرتی ہوں کہ میری دختر غوثیہ بیگم پر جو الزام عداوتاً لگائے گئے ہیں ان کی تردید کروں۔ غوثیہ بیگم مسٹر سید نورالدین اور میری دختر ہے جو صغیرسنی سے اپنے والد متوفی اور میری حفاظت و نگرانی میں پرورش پاتی رہی۔ اب اس کی عمر ۲۱ برس کی ہے۔ اس کے بلوغ کو پانچ برس کا عرصہ ہوا۔ گو مسٹر سراج‌الحسن غوثیہ بیگم کے دادا ہیں لیکن کبھی وہ ان کی حفاظت اور نگرانی میں نہیں رہی۔ میں نے مہاراجہ کشن پرشاد بہادر کے ساتھ اپنی خوشی اور اپنے لڑکے یعنی اس کے بھائی سید معین‌الدین کی رضامندی سے غوثیہ بیگم کی نسبت کردی۔ یہ گفتگو ایک سال سے ہورہی تھی جس سے سراج‌الحسن اور تمام اہل خاندان واقف تھے اور جن باتوں کا انھوں نے ذکر کیا وہ محض بے بنیاد ہیں۔ نہ میرے بیٹے سکندرآباد کو گئے اور نہ کسی عورت نے اسے بھکایا اور نہ کسی وقت مہاراجہ کشن پرشاد نے اپنے مذہب کے بارے میں مجھ سے غلط بیانی کی۔ تمام باتیں میری رضامندی سے ہوئیں۔

۲۳ مئی سنه ۱۹۰۳ع:- مہاراجه کشن پرشاد صاحب وزیراعظم کے خاندان میں برابر یه دستور چلا آتا ہے که منجمله اور بیبیوں کے ایک مسلمان بی‌بی بھی تصرف میں آیا کرتی ہے چنانچه مہاراجه چندولال جو مہاراجه حال کے پردادا تھے ان کی بھی ایک مسلمان بی‌بی تھی - علی‌هذا ان کے بعد جو جو راجه وزیر مقرر ہوئے ان کے بھی ایک زوجه مسلمان ہوتی آئی - چنانچه مہاراجه صاحب حالی کے بھی مسلمان زوجه سابق میں تھی جو فوت ہوگئی، اب مسماۃ غوثیه بیگم بنت فیض‌النسا بیگم زوجه ثانیه ہوئی ہیں -

محمودآباد

۳۱ مئی سنه ۱۹۰۳ع:- سر راجه محمد امیرحسن خان صاحب تعلقه دار محمودآباد تاریخ ۳۰ مئی سنه ۱۹۰۳ع کو بوقت ۸ بجے صبح کے بعوارض چند در چند فوت ہوئے - مرحوم نہایت لائق و فائق تعلقه‌دار تھے - سنه ۱۸۶۲ع میں میں اور وہ ایک ساتھ مدرسه سیتاپور میں انگریزی پڑھتے تھے - مزاج میں نہایت خلق و مروت تھی - مرحوم ۱۶ جون سنه ۱۸۴۹ع کو پیدا ہوئے تھے - اس حساب سے ان کا سن تقریباً ۵۴ سال کے تھا - اولاد لایق چھوڑ گئے -

کشمیر

۴ اگست سنه ۱۹۰۳ع:- یہاں پانی کی کمی ہے اور کشمیر میں ۲۹ جولائی کو اتنا پانی برسا که سیلاب آگیا جو سنه ۱۸۹۳ع کے سیلاب سے دو فٹ بلند تھا - وہاں کے باشندے پہاڑوں پر چڑھ گئے اور کشتیوں پر جاکر پناہ لی - ریذیڈنسی و ہوٹل اور ہوٹلوں کے مکانات زیریں میں چھت تک پانی بھر گیا - خیریت ہوئی که سیلاب دن کو آیا؛ اگر رات کو آتا تو بہت سی جانیں تلف ہوجاتیں - آبادی میں دس سے پندرہ فٹ کی گہرائی میں پانی تھا - ایسا سیلاب وہاں کبھی نہیں آیا -

۷ ستمبر سنه ۱۹۰۳ع- جو سیلاب ۲۳ جولائی سنه ۱۹۰۳ع کو کشمیر میں آیا تھا اس سے سات ہزار مکان شہر کے منہدم ہوگئے اور تیس ہزار آدمی بےخانماں ہوئے -

رامپور

۹ فروری سنه ۱۹۰۴ع- آج منشی میکولال صاحب شاعر لکھنؤ تخلص عشرت عزیز راجه درگا پرشاد صاحب موضع کھجونه سے میری ملاقات کو آئے اور کہا که میں آخیر ہفته دسمبر سنه ۱۹۰۳ع میں مہمان راجه کشن کمار صاحب رئیس

سہس پور ضلع مرادآباد کا تھا جہاں ایک جلسہ بدیں غرض منعقد ہوا تھا کہ نواب حامد علی خان صاحب والی ریاست رامپور قلعہ زیر تعمیر برج جنوبی کا بنیادی پتھر تاریخ ۲۴ دسمبر سنہ ۱۹۰۳ع وقت ۱۰ بجے دن کے رکھیں۔ چنانچہ نواب صاحب نے کنّی نقرئی سے بنیاد رکھی اور جلسہ رقص و سرود منعقد ہوا۔ اولاً ایک طوائف منی نامی نے جو علیگڑھ سے ۲۰۰ روپیہ یومیہ پر آئی تھی' رقص شروع کیا۔ ھنوز اس نے کچھ گایا نہیں تھا کہ حضرت نواب صاحب نے جو جلسہ کے محاذ ایک کمرہ میں مع اپنے مصاحبین کے قیام فرما تھے' طوائف مذکور کو طلب کیا اور سر مجلس اس سے مذاق شروع کردیا جو ایک گھنٹہ تک کرتے رہے۔ اس کے بعد طوائف مذکورہ کو اپنے ھمراہ لیے چلے گئے۔ یہ امر خلاف تہذیب سب حاضرین کو ناپسند ھوا۔ یہ ھی وجہ ھے کہ برٹش گورنمنٹ اکثر والیان ملک و رؤسا کو نگاہ وقعت سے نہیں دیکھتی ھے کہ طرز معاشرت ان کا نہایت خراب و خلاف تہذیب ھے۔

**حیدرآباد**

۹ اکتوبر سنہ ۱۹۰۸ع:—آج کے اودھ اخبار سے معلوم ہوا کہ ۲۷ ستمبر سنہ ۱۹۰۸ع کو شدت کی بارش حیدرآباد میں ہوئی اور سیلاب آنے اور تالاب حِدمتلا کا بند ٹوٹ جانے سے مفصلہ ذیل محلے تباہ و برباد ھوگئے۔ ریذیڈنسی۔ بازار شیری۔ مہاراج گنج۔ افضل گنج۔ یہ محلے تو بالکل تباہ ھوگئے اور ریذیڈنسی کے مغربی جانب تھوڑے فاصلہ پر جو مکانات کی قطار واقع تھی وہ بالکل مسمار ھوگئی۔ چادرگھاٹ ھلماٹ یہ دونوں گاؤں بہہ گئے۔ پل انگورا اور کوٹھی جوڑا اور ڈاک خانہ بالکل منہدم ھوگئے۔ افضل گنج کے کنارے کنارے جو مکانات تھے ان میں کوئی باقی نہیں رھا۔ عابد کمپنی کا کارخانہ واقعہ چادرگھاٹ سے لے کر سرکاری باغات کی سڑک تک نوبت خانہ بازار کا ایک حصہ منہدم ھوگیا۔ جان بازار۔ مہراج گنج۔ ٹھنڈی بازار اور بیگم بازار بالکل مسمار و منہدم ھوگئے ھیں۔ شمالی جانب ایک پل سے دوسرے پل تک جس قدر گاؤں و بستیاں دریا کے کنارے واقع تھیں سب بہہ گئیں۔ شہر میں بارہ دری۔ پوسٹ آفس بازار مسٹر کوج۔ امین باغ۔ نیزہ گلی تک بہہ گئی۔ افضل گنج کا اسپتال جس کی تیاری میں دس بارہ لاکھ روپیہ صرف ھوا ھوگا اس کا ایک بڑا حصہ

خوبصورت مسجد جو مسلمانوں کے لیے ان کے سلاطین سلف کی شان و شوکت کی یادگار ہے پھر ان کے لیے حقیقی روحانی فیض کا سرچشمہ بن جائے ۔ حافظ صاحب بھی ہر طرح کی سعی کریں گے اور ان کے ماتحتوں کا فرض ہوگا کہ وہ ان تمام مقاصد کو پورا کرنے کی کوشش کریں جو انجمن کے پیش نظر ہیں اور مدرسے اور مسجد کو نمو دیں ۔ نامور رؤسا، معزز مسلمان، بڑے بڑے تاجر سب اس اسلامی انجمن میں دلچسپی لے رہے ہیں ۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ ترقی کرےگی اور اس‌قدر اہمیت حاصل کرےگی کہ پنجاب بھر کے مسلمانوں کو اس سے فیض پہنچےگا[1] ۔ لاہور کے مسلمان اس سے بالخصوص مستفید ہوں گے جو فی‌الوقت مشہور و مخلص ڈاکٹر لائٹنر (Leitner) کی جدائی پر افسوس کررہے ہیں جن کا ہندستانی زبان و ادب پر بہت بڑا احسان ہے ۔ خرابیٔ صحت کے باعث دو سال کی رخصت لے کر موصوف ۳ جنوری کو لاہور سے روانہ ہوگئے ہیں اور دہلی، الہ‌آباد اور بمبئی سے ہوتے ہوئے یورپ تشریف لائیں گے ۔ بحیثیت صدر انجمن لاہور موصوف نے ایک انجمن کی جانب سے ایک ایڈریس پرنس آف ویلز کی خدمت میں پیش کیا تھا[2] ۔ وی‌آنا کی نمایش میں پیش کرنے کے لیے وہ بہت سی چیزیں لے جارہے ہیں جو انھوں نے کشمیر میں حاصل کی ہیں ۔

برہم سماج میں دن بدن نئے پیرو شامل ہوتے جاتے ہیں ۔ اب تو وہ ایک مذہب بن‌گیا ہے ۔ ہر ہفتے اتوار کے دن سماج کے وہ ممبر جو کلکتہ میں رہتے ہیں جن کی تعداد پانچ سو کے قریب ہے اپنے مسلک کی پیروی کے لیے اپنے مندر میں جمع ہوتے ہیں[3] ۔ ان کی عبادت‌گاہیں بنگال، بمبئی، پنجاب، اودھ اور سنا جاتا ہے کہ مدراس میں بھی بن رہی ہیں ۔ ہزاروں مرہٹے اور گجراتی، مدراس کے سیکڑوں باشندے ۔ بکثرت پنجابی اور ہندستانی اس کے اصول کی پابندی کر رہے ہیں اور اس کی اشاعت کی کوشش کر رہے ہیں[4] ۔

---

۱ یہ حصہ اخبار انجمن پنجاب ۴ اپریل سنہ ۱۸۷۳ ع سے ماخوذ ہے ۔
۲ علیگڑھ اخبار ۷ فروری سنہ ۱۸۷۳ ع اور ایلنز انڈین میل بابت ۲۴ فروری سنہ ۱۸۷۳ ع ۔
۳ اخبار انجمن پنجاب شمارۂ ۳ اگست سنہ ۱۸۷۳ ع ۔ ۴ ایلنز انڈین میل شمارۂ ۹ جون سنہ ۱۸۷۳ ع ۔

بابو کیشب چندر سین نے ۱۰ دسمبر سنہ ۱۸۷۲ع کو فصیح انگریزی میں الہ آباد میں ہندستان پر انگریزوں کے اثر کے موضوع پر ایک دلچسپ تقریر کی جس کا خلاصہ میں پیش کرتا ہوں:

پہلے تو انھوں نے گراں قدر فوائد کا اعتراف کیا جو انگریزوں سے ہندستان کو پہنچے، مثلاً حفاظت جان و مال، ظلم سے نجات، مساوات و انصاف، ذرائع حمل و نقل کی آسانیاں، ریل گاڑیاں، نہریں، تار برقی اور سب سے بڑھ کر تعلیم کا فائدہ جو بہرحال مغربی تمدن سے روشناس کراتا ہے۔ "لیکن ایسی تعلیم بےفائدہ ہے جو ترقی کا دروازہ تو کھولتی ہے مگر جو نتائج اس سے حاصل ہوسکتے تھے نہیں ہو سکے۔ ہندستانی لوگ چند سال تک تو تعلیم حاصل کرتے رہتے ہیں کہ وہ اعزاز اور مرتبہ حاصل کرلیں جس کی ان کو خواہش ہے لیکن اس کے بعد وہ بالکل بہیمانہ خصائل اختیار کرلیتے ہیں۔ خودغرضی اور کاہلی میں مبتلا ہوکے تعلیم کا صرف وہ حصہ ان میں باقی رہ جاتا ہے جس کی وجہ سے وہ اپنی ناقص تعلیم پر مغرور رہیں اور اپنے ہم‌وطنوں کو جن کو اس کا موقع نہیں ملا حقارت کی نظر سے دیکھیں۔ ان میں اگر فاتح قوم سے کوئی مشابہت پائی جاتی ہے تو صرف نقائص میں۔ اپنے فاتحین کی کوئی خوبی ان میں نہیں۔ مغربی تمدن محض کتابوں سے حاصل نہیں کیا جاسکتا۔ ضرورت اس کی ہے کہ وہ مشہور انگریزوں سے زیادہ ملیں اور ان کے ساتھ اسی اخلاقی فضا میں سانس لیں۔ ہندستانی اور انگریزی سوسائٹی کا باہم خلط ملط ہونا اس وجہ سے مشکل ہے کہ مقدم‌الذکر کا سلوک عورتوں کے ساتھ وہی رہےگا جو پہلے تھا۔ عورتوں کی تعلیم ہی اس صورت حال کو آہستہ آہستہ بدل سکتی ہے۔ بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس کی ابتدا ہوگئی ہے۔ اس کے لیے استقلال کی ضرورت ہے جس کی بدولت خدا کے فضل سے جو تمام انسانی نسلوں کا خالق ہے، توقع کی جاسکتی ہے کہ نتیجہ امید افزا نکلےگا[1]"۔

---

[1] علی‌گڑھ اخبار ۲۷ ستمبر سنہ ۱۸۷۲ء۔

بابو کیشب‌چندرسین کے سفر الہ‌آباد کا نتیجہ شمالی ہند کے لیے ایک برہم سماج کے قیام کی صورت میں ظاہر ہوا۔ الہ‌آباد کی شاخ اس نئی سماج میں ضم کردی جائےگی۔ صوبۂ شمال مغربی میں اس انجمن کو مقبول بنانے کے لیے پابندی اور محنت کے ساتھ کتابچے شایع کیے جارہے ہیں[1]۔

بابو کیشب‌چندرسین نے پہلے بنارس میں مندر بہاری کا سنگ بنیاد رکھا تھا[2]۔ لکھنؤ میں بھی انھوں نے گزشتہ سال ۲ اکتوبر کو ایودھیا برہم سماج کے مندر کا سنگ بنیاد رکھا۔ اس موقع پر کثیر ہندو اور انگریز خوانین اور حضرات موجود تھے۔ شام کو قیصر باغ میں انھوں نے برھما مت کے اصول اور خاص نکات پر انگریزی میں ایک تقریر کی[3]۔

سب کو معلوم ہے کہ کیشب‌چندر ہندوؤں میں ذات پات کی تفریق کے مخالف نہیں ہیں، لیکن اگر مجموعی طور پر اس کو باقی رہنے دیا جائے تب بھی ہر ذات کے اندر مزید بکثرت تقسیمیں بالکل مہمل ہیں۔ چنانچہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کی ایک رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ شہر سورت میں دو سو سات ذاتیں ہیں جن میں سے ہر ایک دوسری سے اپنی خصوصیات کی وجہ سے مختلف ہے۔ اس کے علاوہ اب ذات پات کا فرق محض تصوری ہوکر رہ گیا ہے کیونکہ حکومت انگریزی کے قیام کے بعد سے برہمن، چھتری، ویش اور شدر اپنے موروثی پیشوں کے پابند نہیں ہے بلکہ اب ایسے پیشوں کو اختیار کر چکے ہیں جو ان کے آباواجداد کے پیشوں سے بہت مختلف ہیں۔ اس لحاظ سے میں انھیں قابل الزام نہیں سمجھتا بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ یہ پکے مشرقی یورپ کی اچھی تجویزوں کو ہمیشہ اختیار نہیں کرتے۔ امیر کابل نے یورپ کی اکثر دول کی پیروی میں فوجی خدمت لازمی قرار دی تھی لیکن یہ حکم اس‌قدر غیر مقبول ثابت ہوا کہ مجبوراً اس کو اٹھا لینا پڑا[4]۔ انگلستان میں

---

۱ اخبار انجمن پنجاب ۳ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع - پنجابی ۴ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع -
۲ اخبار انجمن پنجاب ۳ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ ع -	۳ انڈین میل ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۷۳ ع -
۴ علی‌گڑھ اخبار ۱۰ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع -

ابھی تک اس کا رواج ہے اور فرانس میں ایک عرصے تک رہ چکا ہے چنانچہ کوئی شخص فرانسیسی افواج کو فتوحات کی حد تک ملامت نہیں کرسکتا۔[1]

بابو پرتاب‌چندر کی بمبئی میں موجودگی روشن خیال ہندوؤں کی نظر میں بہت اہمیت رکھتی ہے کیونکہ یہ ان میں خدا پرستی کی تبلیغ کررہے ہیں۔ مذہب پر جو تقریریں وہ کررہے ہیں ان سے وہ قوت پھر بیدار ہورہی ہے جو برتھما سماج کی اصلاح کے بعد سے خوابیدہ ہو چلی تھی اور بغیر ان کی کوشش کے رفتہ رفتہ مفقود ہوجاتی۔ خدا پرستی کی سماج کی دوبارہ تنظیم عمل میں آئی ہے اور دسمبر سنہ ۱۸۷۳ع میں اس کا ایک اجلاس اس کے اصول و آئین مرتب کرنے کے لیے ہوا۔ سماج میں آزادی سے بحث کرنے کی اجازت ہے بشرطیکہ بحث سماج کے بنیادی اعتقادات کے خلاف نہ ہو۔ اعتقادات یہ ہیں: خدا کے وجود اور روح کی بقا پر اعتقاد، عبادت کی ضرورت نیکی اور بد میں امتیاز اور آنے والی زندگی میں جزا وسزا۔ شبدھ پترکا کے نام سے سماج کا ایک رسالہ مرھٹی میں شایع ہوتا ہے[2]۔

کئی نامی ہندو بت‌پرستی کے انسداد میں کوشاں ہیں۔ ان میں سے پنڈت دیانند سرسوتی کا شمار بہت پرجوش آدمیوں میں ہوتا ہے۔ بنارس میں ایک اصلاحی انجمن قائم کرکے وہ اپنے نام کے سلسلے میں کلکتہ گئے ہیں جہاں اب وہ مستقل طور پر مقیم ہیں اور اپنے خیالات کی تبلیغ نہ صرف ہندی اور بنگالی بلکہ انگریزی اور سنسکرت میں بھی کرتے ہیں[3]۔

کلکتہ میں انھوں نے ایک بڑا جلسہ کیا تھا جس میں عیسائی، مسلمان، ہندو، برھمو سبھی شریک تھے۔ اس جلسے کا مقصد یہ تھا کہ گندی تحریرات کو روکا جائے[4]۔

خواتین بھی ان معاشرتی تحریکات میں حصہ لے رہی ہیں جو انھیں ان زنجیروں سے نجات دلانے والی ہیں جن میں وہ اب جکڑی ہوئی ہیں۔ بعض خواتین نے اس نقطۂ نظر سے مضامین بھی لکھے ہیں اور ڈھاکہ کی ایک ہندو خاتون نے ایک نظم

---

۱ انڈین میل ۱۳ جنوری سنہ ۱۸۷۱ع۔
۲ اخبار عالم میرٹھ ۱۶ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔
۳ پنجابی ۱۲ اپریل سنہ ۱۸۷۳ع۔
۴ پنجابی ۲ فروری سنہ ۱۸۷۳ع۔

«عورت اور چڑیا» کے نام سے لکھی ہے جس میں اپنی قید کو چڑیا کے قفس سے تشبیہ دی ہے۔ اس نظم کا ریورنڈ ڈاکٹر مرے مچل (Rev. Dr. Murray Mitchell) نے نظم میں ترجمہ کیا جو گزشتہ فروری کو شایع ہوا[1]۔

پکے ہندو ان تحریکات استدلال کے شاکی ہیں جن کو ہم سماج والے پھیلا رہے ہیں۔ ان میں سے ایک اس دقت کے متعلق «ہریش‌چندر میگزین»[2] میں ایک مضمون میں لکھتا ہے:—

«ہمارا مذہب جو دنیا کے تمام مذاہب سے برتر ہے اور جس کا ہمسر کوئی اور مذہب نہیں ان لوگوں کے نزدیک محض وہم پرستی ہے۔ انھوں نے مذہب کو جو معاشرت اور ان افراد کے درمیان جن پر وہ مبنی ہے ’واحد کڑی ہے‘ بالکل بدل دیا ہے۔ وہ نہ عیسائیت کے پیرو ہیں اور نہ اسلام کے پھر بھی وہ ہندومت سے متنفر ہیں اور چونکہ میرے خیال میں ہندومت اور تمام مذاہب کا جوہر کہلانے کا مستحق ہے، اس لیے وہ ان لوگوں کو جو ہندو نہیں ہیں بےدین نہیں قرار دیتا۔ ہندو مذہب یہ سکھاتا ہے کہ ایک سچا ہندو حقیقی معنوں میں «عیسائی» ہے اگرچہ کہ وہ حضرت عیسیٰ کی ذات پر ایمان نہیں لاتا۔ یہی ایک مذہب ہے جو بتاتا ہے کہ حقیقی مذہب متقدمین میں رائج تھا اور نسل انسانی کے وجود میں آنے کے ساتھ یہ سب پر روشن ہوا۔ ہم مشنریوں سے یہ پوچھتے ہیں کہ وہی یہ بتائیں کہ حضرت عیسیٰ کے پیش نظر ہندو تھے یا نہیں تھے جبکہ انھوں نے یہ کہا کہ «بہت سے لوگ مشرق سے آئیں گے اور ابراہیم، اسحاق اور یعقوب کے ساتھ اپنی سلطنت میں داخل ہوں گے»[3]۔

بابو کیشب‌چندر متر (جو کیشب‌چندر سین سے مختلف آدمی ہیں) نے غازی‌پور میں اس مسئلے پر تقریر کی کہ انگریز ہندستانیوں سے خلط ملط بڑھانے سے کیوں احتراز کرتے ہیں۔ اس امر کو وہ اس قدر اہمیت دیتے ہیں کہ میل ملاپ یا اس کا

---

۱ یہ نظم پہلے Indian Anti Quary میں چھپا اس کے بعد علیحدہ شایع ہوا۔
۲ شمارۂ اول - صفحہ ۱۵ -
۳ سینٹ میتھو (آٹھواں باب گیارھویں آیت)

فقدان ان کے نزدیک حاکم اور محکوم قوم کے مابین محبت یا نفرت کا باعث ہو سکتا ہے - انھوں نے دونوں اقوام کے مابین اتحاد کی خواہش ظاہر کی اور توقع ظاہر کی کہ یہ خواہش پوری ہوکر رہےگی -

انھوں نے بیان کیا کہ ان دو اقوام کے درمیان، جو اس قدر مختلف ہیں اور جن کے تمدن اس قدر مختلف ہیں۔ ربط ضبط بڑھانے کے لیے باہمی دلچسپی اور باہمی ہمدردی کی بڑی ضرورت ہے اور یہ وہ چیزیں ہے جو فی‌الوقت مفقود ہیں کیوں‌کہ دونوں اقوام کے خصائل، خیالات اور معاشرتی دلچسپیاں مذہبی اصول کی وجہ سے ایک دوسرے کے متضاد ہیں - مثلاً یہ کہ ہندو مذہب، بدھ مذہب، اسلام اور عیسائیت باہم‌دگر متضاد ہیں - بابو صاحب کے خیال میں فطری مذہب محض یہ ہے کہ خدا کی سرپرستی میں ایک سچی برادری سب کے لیے قائم کی جائے - صرف یہی چیز ذات پات کو مٹاسکتی ہے اور امارت و مدارج کے فرق کو مفقود کرسکتی ہے - بابو صاحب کے خیال میں وہ وقت دور نہیں جب‌کہ یہ فطری مذہب تمام تعلیم‌یافتہ انسانوں کا مذہب ہو جائےگا اور حقیقت میں دنیا کی حکومت انھیں لوگوں کے ہاتھ میں ہے - صفحۂ ہستی پر لوگ اس طرح رہیں‌گے جیسے ایک بڑا سا گھرانا اور ہر جگہ امن اور صلح کل کی حکومت رہےگی، لیکن اس لیے کہ ہم ایک دوسرے سے محبت کریں ضروری ہے کہ ہم خدا سے اپنے تعلق کو پہچانیں اور آنے والی زندگی اور اس کی نعمتوں کا تصور کریں جو ہمارے نیک اعمال کی وجہ سے حاصل ہوں‌گی - ایک چیز جو استدلالیت، افادیت اور نبوتیت کے خلاف کہی جاسکتی ہے کہ مذہب ہی ایک ایسا ذریعہ ہے جس کے ذریعے روحانی برادری حاصل ہو سکتی ہے - کیا ان جدید نظریات کے حامی ہمیں محسوس کرا سکتے ہیں کہ ہماری ارواح میں ایک ابدی زندگی ہے کہ ہمیں چاہیے کہ دوسروں میں بھی جو دل و جان سے ہمارے سچے بھائی ہوں ہم اپنے آپ ہی کی جھلک دیکھیں؟[1] -

---

[1] یہ ان مضامین کا بہت مختصر سا خلاصہ ہے جو علیگڑھ اخبار مورخۂ ۱۴ مارچ سنہ ۱۸۷۳ء اور ۱ اپریل سنہ ۱۸۷۳ء کو شایع ہوئے

سکھ بھی ایک مذہبی تحریک میں حصہ لے رہے ہیں جو ہندستان میں رونما ہو رہی ہے ۔ سندھ کے سکھوں نے ایک سبھا بنائی ہے جو گورونانک کی تعلیم کی اشاعت میں سعی کرے گی اور ان کے معجزوں پر جو انھوں نے اپنے نبوت میں دکھلائے روشنی ڈالے گی[1]

اس انجمن کے ممبروں نے جس کا نام بڑی خصوصیت سے برھمو دھرم رکھا گیا ہے، اس سال بڑے جوش سے ایرانیوں کی طرح ایرانی عید نوروز پارسیوں کی طرح منائی ۔ اس تقریب میں جو جلوس کلکتہ میں نکالا گیا اس میں تین جھنڈیاں تھیں جن کو ایک ہندو، ایک مسلمان اور ایک عیسائی اٹھائے ہوئے تھا، اس جشن کے سلسلے میں پندرہ سو آدمیوں کے روبرو بابو کیشب چندر نے ایک تقریر کی[2]۔

جرنل آف دی نیشنل انڈین اسوسی ایشن[3] (Journal of the National Indian Association) جو ماہ بماہ شایع ہورہا ہے، ایک دلچسپ تقریر کا ذکر کرتا ہے جو مسٹر الٹوڈس پریچارڈ (Mr. Iltudus Prichard) نے سوشل سائنس اسوسی ایشن (Social Science Association) کے ہال میں ۲۰ دسمبر سنہ ۱۸۷۲ع کو انجمن کے قیام (جو سنہ ۱۸۷۰ع میں قائم ہوئی) کی یادگار کے سالانہ جلسے میں ہندستان میں تعلیم کے موضوع پر کی۔ اس مشہور و معروف شخص نے پہلے تو National Association کے ارتقا کا ایک خاکہ کھینچا، یہ انجمن ہندستان میں معاشرتی ترقی کے لیے قائم کی گئی ہے ۔ اس کے بعد مقرر نے سامعین سے اس مبحث کا ذکر کیا جس میں ایک فریق عام دیسی زبان کو ذریعۂ تعلیم بنانا چاھتا ہے اور دوسرا فریق انگریزی کا حامی ہے ۔ اس کا اپنا خیال یہ تھا کہ عوام‌الناس میں تعلیم کی ترویج کے لیے عام دیسی زبان زیادہ کارآمد ثابت ہوگی مگر اعلی طبقوں میں تعلیم کے لیے انگریزی مناسب ہے ۔ اس کے بعد انھوں نے اردو کا ذکر کیا اس زبان کی آفرینش و ارتقا

---

۱ پنجابی ۲ جولائی سنہ ۱۸۷۳ ع ۔

۲ پنجابی ۲ فروری سنہ ۱۸۷۳ع ۔

۳ شمارۂ ۲۵ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع ۔

کی تاریخ دھرائی اور زور دیا کہ سائنس اور جدید فلسفے کی اشاعت و ترویج کی اس زبان میں خاص صلاحیت ہے کیونکہ بڑی سہولت سے یہ زبان سنسکرت اور عربی الفاظ کو جذب کرسکتی ہے جو فنی اصطلاحات کے کام آ سکتے ھیں۔ اردو کی اس تعریف میں مشہور عالم ھندستانی میجر آٹلی (Major Ottley) نے ان کی ھمنوائی کی۔

مسٹر پری‌چارڈ نے ھندستانیوں کے لیے دیسی ادب کی فراھمی پر زور دیا، ایسا ادب جو بیک وقت صحیح‌الاثر ھو اور جو سستی قیمت پر خریدا جاسکے۔ انھوں نے بتایا کہ سنہ ۱۸۷۲ع میں تعلیم کی حد تک ھندستان میں کیا کیا خاص باتیں پیش آئیں۔ بہت ھمدردی کے ساتھ انھوں نے اس تجویز کا ذکر کیا کہ مسلمانوں کے لیے ایک بڑا کالج قائم کیا جائے اور حکومت مدراس کے اس اقدام کی تعریف کی کہ انھوں نے سرکاری ملازمتوں میں مسلمانوں کو وہ جگہیں دیں جن سے وہ محروم تھے کیونکہ اس پریسیڈنسی میں اس وقت صرف انیس مسلمان عہدہ‌دار تھے اور چار سو سترہ ھندو۔ انھوں نے یہ خواھش ظاھر کی کہ لندن میں ایک ایسا کالج قائم کیا جائے جس کا تعلق ھندستانی جامعات سے ھو اور جہاں ھندستانی اپنی تعلیم مکمل کرسکیں اور سول سروس میں شریک ھوسکیں اور شرکت کے لیے انھیں دقتوں کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

مسٹر پری‌چارڈ کی تقریر گویا اسوسی‌ایشن کے نظام‌العمل کی تشریح ھے جو ھندستانی اور انگریزی دونوں زبانوں میں علی‌گڑھ اخبار مورخۂ ۱۳ جون سنہ ۱۸۷۳ع میں شایع ھوئی۔

۶ - قرون وسطیٰ میں جب کہ کلیسا اس قدر امیر تھا اور پادری اس قدر کثیر تعداد میں موجود تھے، کلیسا نے مشنری فرائض اپنے ذمے نہیں لیے۔ اس زمانے میں بجز ژاں دَ موں کارواں (Jean de Mont-Corvin) کے مشن کے جو چین گیا تھا کسی کا ذکر پڑھنے میں نہیں آتا۔ تین سو سال کے بعد لوگوں کی اس قابل قدر کام پر نظر پڑی اور چند سال کے عرصے میں اس نے غیر معمولی ترقی کی، نہ صرف

رومن کیتھولک کلیسا نے اس کی طرف توجہ کی بلکہ روسی کلیسا، انگلیکن کلیسا اور پروٹسٹنٹ کلیساؤں نے بھی اس میں حصہ لیا۔ جہاں تک ہندستان کا تعلق ہے انگریزی مشنری اس وقت تک نہیں بھیجے جاتے جب تک وہ اس ضلع کی زبان میں، جہاں انھیں کام کرنا ہے، ایک سخت امتحان میں کامیاب نہیں ہوتے۔ سنہ ۱۸۷۲ع میں چھے سو چھے مشنری تھے جو پانچ سو بائیس مقامات پر کام کر رہے تھے۔

ہندستان میں سنہ ۱۸۷۲ع میں ایک ملین رومن کیتھولک عیسائیوں کے علاوہ دوسرے عیسائی فرقوں میں تین ارب اٹھارہ ہزار تین سو ترسٹھ دیسی عیسائی تھے۔

میرے پیش نظر سنہ ۱۸۷۲ع کے متعلق Punjab Book and Tract Society اور Punjab Auxiliary Bible Society کی سالانہ رودادیں ہیں۔ یہ پانچویں روداد ہے اور دونوں روئدادیں حسب سابق ریورنڈ رابرٹ کلارک (Rev. Robert Clarke) نے مرتب کی ہیں۔ از راہ مہربانی انھوں نے مجھے ایک نسخہ بھیجا ہے اور اس کے ساتھ (Lahore Divinity School) سے متعلق (Rev. T. Vulpy French) کا "سالانہ مراسلہ" (Annual Letter) ان روئدادوں میں انھوں نے جو کچھ لکھا ہے وہ میرے کام کے حلقے میں شامل ہے کیونکہ ان کا بڑا حصہ دیسی عیسائی ادب کے متعلق ہے جو دن دونی رات چوگنی ترقی کررہا ہے۔ مشنری بھی جدید ادب کی ترقی میں خدمات انجام دے رہے ہیں اور مغربی خیالات سے اس کے اسلوب میں ترمیم کررہے ہیں۔

ان دونوں انجمنوں کا مرکز لاہور ہے۔ یہیں مختلف انجمنوں کی شایع کردہ کتابوں اور رسالوں کا ذخیرہ ہے خصوصاً ان اردو اور ہندی کتابوں کا جو انجمن برائے رسالہ‌جات الہ‌آباد اور مشن پریس لدھیانہ نے شایع کیے ہیں۔

ریورنڈ مسٹر کلارک کی رپورٹ کا سب سے دلچسپ حصہ وہ ہے جس میں مختلف مشنریوں اور تازہ عیسائی شدہ دیسیوں کی مراسلت ہے۔ موخرالذکر میں سب سے

---

برلن کی مشن نے آٹھ ہزار عیسائی شدہ دیسیوں کا ذکر کیا ہے۔

زیادہ قابل ذکر عمادالدین[1] ہیں جو بہت سرگرمی سے اس پُرجوش کوشش میں مصروف ہیں کہ اپنے قدیم ہم‌مذہبوں کو حقیقت کا راستہ دکھائیں۔

بہت لوگوں کا یہ خیال ہے کہ اس قسم کے مذہبی رسالہ‌جات جو دیسیوں میں تقسیم کیے جارہے ہیں ان سے کوئی اثر نہیں ہو رہا ہے اور کوئی نتیجہ نہیں نکل رہا ہے لیکن جس رپورٹ کا میں ذکر کررہا ہوں اس کے معائنے سے اس امر کے کئی ثبوت مل سکتے ہیں کہ واقعہ اس کے برعکس ہے۔

اردو کے عیسائی رسالہ‌جات میں جن کی تعداد پچانوے کے قریب ہے اور جن میں سے بعض لاطینی حروف میں ہیں میں 'تاریخ کلیسا' مرتبۂ سر ولیم میور اور چند نئی تصنیفوں کو خصوصیت سے قابل ذکر سمجھتا ہوں لیکن یہ کہنا پڑتا ہے کہ وہ کتابیں اور رسالہ‌جات جو حال میں شایع ہوئے ہیں زیادہ‌تر ان کتابوں کے نئے اڈیشن ہیں جو پہلے مشن کے پچیس چھاپہ خانوں سے شایع ہوچکی ہیں۔

امدادی انجمن برائے اشاعت کتب مقدس پنجاب کی پانچویں رپورٹ میں سوائے اس کے کوئی خاص بات قابل ذکر نہیں کہ عہد نامۂ جدید اور انجیل کے مختلف حصوں کی طلب اور اشاعت بہت بڑھ گئی ہے اور انہیں اردو' ہندی اور پنجابی میں شایع کیا جارہا ہے۔ اس رپورٹ کی بنیاد جس خاص مقولہ پر ہے وہ مجھے بہت پسند ہے:

"انسان کا گوشت گھانس کی طرح ہے اور اس کی خوبیاں ایسی جیسے کھیتوں کے پھول۔ گھانس سوکھ جاتی ہے' پھول مرجھا جاتے ہیں لیکن ہمارے خدا کا لفظ ہمیشہ باقی رہتا ہے"[2]۔

راجپوتانے کے مشن کی گزشتہ سال کی رپورٹ کے بعد اب اس کا علم ہوتا ہے کہ وہاں تیرہ مشنری ہیں جن میں سے تین طب کے ماہر ہیں۔ وہاں انھوں نے

---

۱ ان کی دلچسپ سوانح حیات, تاریخ ادب ہندوی و ہندستانی' جلد دوم صفحۂ ۱۳ سے ملاحظہ فرمائیے۔

۲ اسایا باب ۴۰ آیت ۶ و ۸۔

بہتر مدارس کھولے ھیں جن میں بارہ ھزار بیالیس لڑکے اور لڑکیاں پڑھ رھی ھیں اور اڑتیس آدمی اب تک عیسائی بن چکے ھیں[1]۔

رومن کیتھولک فرقے کا ایک خوبصورت کلیسا آگرے میں جو اکبر اعظم کا پایۂ تخت رہ چکا ھے پہلے ھی سے موجود ھے' اب حال ھی میں ایک اور خوبصورت سا کلیسا جبل‌پور میں بنایا گیا ھے جس میں عورتوں کے لیے بھی ایک حصہ ھے۔ ایک اور عظیم‌الشان گرجا اله آباد میں جو صوبۂ شمال مغربی کا پایہ تخت ھے' بنایا گیا ھے[2]۔

ھمیں چاھیے کہ ان نیک مشنریوں کی ھمت بڑھائیں اور ان سے کہیں "اے معزز گروہ چاو وھاں جہاں خدا کی شوکت اور دنیا کی نجات تمھیں آنے کی دعوت دے رھی ھے" —— "تمام مخلوق میں اعلان کردو کہ قوموں کے دیوتا خراب اصل کے ھیں"۔

خود کو اپنے فرایض پر آمادہ کرنے کے لیے مشنریوں کو چاھیے کہ اسقف ھیبر (Heber) کے مقدس بھجن کے یہ الفاظ اپنے آپ سے دھرا کر کہیں :—

"ھم وہ ھیں کہ ھماری روحیں' بلندی کی عقل و فراست سے روشن ھو چکی ھیں۔ بھلا کیا ھم تاریکی میں گرفتار آدمیوں کو زندگی کا چراغ دکھانے سے دریغ کریں"۔

مشنریوں کے ایک جلسے میں جو الہ‌آباد میں ۲۴ نومبر سنہ ۱۸۷۲ع کو ھوا بمبئی کے ریورنڈ جے۔ ولسن (Rev. J. Wilson) نے ایک یادداشت ھندوؤں میں تبلیغ[2] کے طریقے پر پڑھی۔ ریورنڈ آر۔سی۔ ماتھر (Rev. R. C. Mather) اور جگدیش نے بھی اسی موضوع پر روشنی ڈالی۔ ریورنڈ عمادالدین نے مسلمانوں میں تبلیغ کے طریقوں پر ایک تقریر کی اور ریورنڈ ڈاکٹر مرے مچل (Rev. Dr. Murray Mitchel) نے بھی اسی مبحث پر گفتگو کی اور خصوصیت سے مسلمانان بنگال کے مسئلے پر[3]۔

---

۱ اخبار انجمن پنجاب ۱۸ مارچ سنہ ۱۸۷۳ع۔

۲ یہ 'On Preaching to the Hindus' کے عنوان سے شایع ھوتا ھے۔

۳ علی‌گڑھ اخبار ۳ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع و ایلنز انڈین میل ۲۷ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔

کرسچین ورنی کیولر سوسائٹی آف انڈیا ("Christian Vernacular Society of India") قایم شدہ سنہ ۱۸۵۸ع کا پانچواں جلسہ گزشتہ مہینے پُرجوش انگلیکن کاونٹ شافٹس بری (Shaftesbury) کی صدارت میں منعقد ہوا۔ ریورنڈ جے۔ ایچ ٹتھ کومب (Rev. J. H. Tithcomb) نے اپنی رپورٹ میں ذکر کیا کہ سوسائٹی نے معلمین کی تین درسگاہیں قایم کی تھیں جن سے دو سو مدرس فارغ التحصیل ہوکر نکلے ہیں جو مختلف مدارس کے صدر ہوں گے جن میں سات ہزار بچے پڑھ رہے ہیں اور سوسائٹی کی کوششوں سے ہندستانی اور ہند کی دوسری زبانوں میں انجیل کے چار ملین نسخے تقسیم کیے جاچکے ہیں۔

اسقف اعظم یارک اور لارڈ لارنس (Lord Lawrence) کی تقریروں کے بعد ڈاکٹر مریےمچل نے جو حال ہی میں ہندستان سے وارد ہوئے ہیں چشم دید شہادت کے طور پر یہ بیان کیا کہ اس سوسائٹی سے ہندستان کو بہت فائدہ پہنچا ہے اور اس کے مدرسے انتہائی بہتر طور پر کام کررہے ہیں لیکن انھوں نے یہ بھی کہا کہ سچ تو یہ ہے کہ روحانی ضروریات اس قدر زیادہ ہیں کہ ان کے مقابلے میں سوسائٹی کی تمام تر خدمات ایسی ہیں جیسے پانی کے ٹب میں ایک قطرہ[1]۔

بہت سی مشنری خواتین بھی ہیں جو ڈاکٹری تعلیم حاصل کررہی ہیں تاکہ اس طرح انھیں زنانے میں جانے کا موقعہ ملے اور بوقت واحد ارواح و اجسام کا علاج کرسکیں۔ بمبئی میں اور خصوصیت سے شمالی ہند میں ان کی کامیابی مشاہدے میں آچکی ہے[2]۔

اس سال (سنہ ۱۸۷۳ع) اسقف کلکتہ نے پنجاب کا سفر کیا۔ لاہور میں انھوں نے پینتیس ہندستانیوں کو عیسائی کیا جن میں سے چار یوریشین تھے۔ اثنائے قیام میں سینٹ جین کے مذہبی کالج میں جس کے ناظم ریورنڈ ٹی۔ وی فرنچ (Rev. T. V. French) ہیں اور جہاں ہندستانی اردو میں تعلیم دی جاتی ہے، اسقف نے طالب علموں کے سامنے نہایت روانی سے اسی زبان میں تقریر کی۔ امرتسر میں بھی انھوں نے

---

۱ ایلنز انڈین میل ۱۹ فروری سنہ ۱۸۷۳ع۔　۲ انڈین میل ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۷۳ع۔

۳ Colonial Church Chronicle شمارۂ جون سنہ ۱۸۷۳ع۔

هندستانی هی میں تقریر کی اور پانچ دیسیوں کو پادریوں کے عہدے پر فایز کیا[۱] - رانچی میں کول مشن کے مرکزی گرجا میں انھوں نے رسوم تقدیس انجام دیں اور هندی میں تقریر کی جو یہاں عام طور پر رایج ہے - سات هندستانیوں کو پادریوں کے درجے پر مامور کیا اور دو سو باون آدمیوں کو عیسائی بنایا، عشائے ربانی میں سات سو آدمی شریک تھے[۲] -

عیسائیت کی سب سے زیادہ اشاعت چھوٹا ناگپور کے پہاڑی اضلاع اور علاقۂ سنتھال کے ان پرانے اصل باشندوں میں هوئی ہے جو نہ مسلمان هیں اور نہ هندو اور جن کے مذهبی اعتقادات بہت بھونڈے هیں - حکومت کو مشنریوں کی حفاظت کرنی پڑی کیونکہ اس حصے کی آبادی نیم وحشی ہے -

اپنے علاقے میں اسقف مدراس نے اپنے گزشتہ سفر ٹراونکور میں اٹھارہ سو آدمیوں کو عیسائی بنایا - کوٹا گام میں دو یورپین اور تین هندستانیوں کو پادری مقرر کیا اور اس موقع پر دو سو چالیس آدمی ان کے هاتھ پر عیسائی هوئے -

علاقۂ مدراس میں پینتالیس انگلیکن کلیسا هیں -

اسقف بمبئی نے گزشتہ جنوری و فروری میں سندھ کا دورہ کیا - کراچی میں انھوں نے ستانوے آدمیوں کو عیسائی بنایا، یہ سچ ہے کہ ان میں سے زیادہ‌تر انگریز سپاهی هیں - بندیلکھنڈ میں انھوں نے ایک مشن قایم کی[۳] - نومبر میں وہ ناگپور میں کلکتہ اور مدراس کے اسقفوں سے ملنے والے هیں تاکہ اپنے علاقوں کی از سر نو تقسیم کریں[۴] -

کلیسائے سینٹ جین (مشرقی کلیسا) کی عشائے ربانی کے ملیالم ترجمے کو مرکزی اسقف Mar Athanasios نے تسلیم کرلیا ہے اور اب اس فرقے کے کلیساؤں میں

---

۱ Colonial Church Chronicle شمارۂ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع -

۲ Colonial Church Chronicle شمارۂ نومبر سنہ ۱۸۷۳ع -

۳ Colonial Church Chronicle جون سنہ ۱۸۷۳ع -

۴ ایلنز انڈین میل ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۷۳ع -

بجائے اصل کے جو سُریانی زبان میں ہیں اور جس کو ایمان لانے والے نہیں سمجھ سکتے، رائج کیا گیا ہے[1] ۔

میں بارہا اس کا ذکر کرچکا ہوں کہ بہ کثرت ہندو اپنا مذہب بدل کے مسلمان ہوتے جاتے ہیں اور یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ اس طرح وہ حقیقت سے قریب‌تر ہوجاتے ہیں ۔ مسلمان بادشاہوں کے عہد حکومت میں یہ تبدیلی مذہب بہت زیادہ رائج تھی لیکن فیروزشاہ جیسے نیک دل بادشاہ کے زمانے میں یہ تعداد بہت زیادہ بڑھ گئی[2] ۔

دیسی اخباروں سے اس قسم کی ایک اہم تبدیلی مذہب کی اطلاع ملتی ہے ۔ راجگڑھ کے راجا نے اپنے مسلمان ہونے کا اعلان کردیا ہے اور اپنا نام بدل کے نواب عبدالواسع خاں بہادر رکھا ہے اور حکومت ہند نے بھی اس تبدیلی کو منظور کرلیا ہے اور یہی نہیں بلکہ ان کی رعایا نے بھی قانون محمدی کو تسلیم کرلیا ہے اور یہ ریاست جو پہلے ہندو تھی اب مسلمان ہوگئی ہے[3] ۔

ایک اور ہندو مسلمان ہوکر اپنا نام محی‌الدین رکھا ہے اور بہت سے نومسلموں کی طرح ایک کتاب اپنے قدیم مذہب کی تردید میں لکھی ہے جس کا نام «لذّت الہند» ہے ۔

اگرچہ ہندوؤں کے مقابلے میں بہت کم مسلمان عیسائی مذہب اختیار کرتے ہیں پھر بھی اس سلسلے میں کئی نامی مسلمانوں کے نام مل سکتے ہیں ۔ وہ مسلمان جو اپنے نبی کی رسالت پر پورا ایمان رکھتے ہیں عیسائی مشنریوں کے حملوں کی تردید کرتے رہتے ہیں ۔ دہلی میں الفت‌حسین نے اردو میں دو سو صفحے کی ایک کتاب «جواب با صواب» کے نام سے چھاپی ہے جس میں عیسائیوں کے ان اعتراضات کا جواب دیا گیا ہے جو وہ اسلام پر کرتے ہیں ۔ لاہور میں حافظ ولی‌اللہ نے امام‌الدین

---

۱ Colonial Church Chronicle جون سنہ ۱۸۷۲ء اور Missionary Enterprize in the East از ریورنڈ آر - کالنس -

۲ دلچسپ تفصیلات کے لیے Sir Henry Elliot کی "Mohammedan historians of India" ملاحظہ ہو جس کو فاضل پروفیسر Dowson نے شایع کیا ہے -

۳ اخبار عالم میرٹھ ۱۲ دسمبر سنہ ۱۸۷۲ء - پنجابی ۱۴ اکتوبر سنہ ۱۸۷۲ء -

کی کتاب « تحقیق الایمان » کے جواب میں ایک کتاب «صیانت الاسلام و وسواسات الشیطان » کے نام سے شایع کی ھے ۔ وھیں « پنجابی » کے اشاعت خانے سے ایک مذھبی مناظرہ کی ایک اور کتاب « بطلان اصول مذھب عیسوی » کے نام سے شایع ھوئی ھے جو مولانا محمد رکن الدین کے فیضان کا نتیجہ ھے ۔ مصنف کو اس کا دعویٰ ھے کہ عیسائی تصنیفات کے ذریعے ھی عیسائی مذھب کی تردید کی گئی ھے ۔

لاھور ھی سے مشہور کامل علم مناظرہ مولوی سید محمد ابوالمنصور نے اسلام کے خلاف ایک تصنیف کی تردید شایع کی ھے جس کو لکھنؤ کے دو مشنریوں نے لکھا تھا جن میں سے ایک مسلمان رہ چکا تھا ۔ « پنجابی » نے اس کتاب پر ۱۴ جون اور ۲۶ جون کی اشاعتوں میں دو مضامین لکھے ھیں جن کا میں ذکر کرنا چاھتا ھوں ۔

« انعام عام در جواب آئینۂ اسلام » مضمون نگار لکھتا ھے « سمیویل جونس اور رجب علی مشنریوں کی کتاب «آئینۂ اسلام» کی—جو امریکن مشن پریس لکھنؤ سے شایع ھوئی ھے—تردید ھے ۔ ان مشنریوں نے مسلمانوں میں دو سو پچاس فرقے کیے ھیں اور لکھا ھے کہ شروع اسلام ھی سے یہ حال تھا اور ان کا دعویٰ ھے کہ عیسائی فرقوں کا یہ حال نہیں ۔ مصنف نے ان اعتراضات کا جامع اور فیصلہ‌کن جواب دیا ھے ۔ مشنریوں نے غلط طور پر بیان کرنے کی کوشش کی ھے کہ ان فرقوں میں سے آٹھ خدا کو نہیں مانتے ، چودہ رسول کو نہیں مانتے اور اسی طرح سینتیس حلقۂ اسلام سے بالکل خارج ھیں ۔ مولوی صاحب نے جواب میں اپنے دلائل میں یہ ثابت کیا ھے کہ عیسائیوں میں اٹھاسی فرقے موجود ھیں جن میں سے آٹھ روح القدس کو نہیں مانتے ، پچیس حضرت عیسیٰ کی الوھیت کے قایل نہیں ، آٹھ (مسلمانوں کی طرح) حضرت عیسیٰ کے مصلوب ھونے کے قایل نہیں ، سولہ عہد نامۂ قدیم و جدید کے آسمانی کتاب ھونے پر ایمان نہیں رکھتے اور باقی پینسٹھ فرقے ایک دوسرے سے اختلاف رکھتے ھیں ۔ مصنف نے ان کتابوں کے حوالے دیے ھیں جن کے مستند ھونے میں کوئی شبہ نہیں ۔ مصنف نے جو محنت برداشت کی ھے اس کی تحسین ھمارا فرض ھے کیوں‌کہ اس کتاب کے لیے انھوں نے مختلف زبانوں کی کتابوں سے حوالے جمع کیے ھیں ۔ برخلاف اس کے

« آئینۂ اسلام » میں جن کتابوں کے حوالے دیے گئے ہیں صفحات و سطور کی تشریح نہیں کی گئی ہے ۔ لیکن ابوالمنصور کی تصنیف میں صفحات، سطور اور جس کتاب کا حوالہ دیا گیا ہے اس کی اشاعت کے سال اور مقام کی بھی تشریح کی ہے جس سے اس تصنیف کی وقعت کا اندازہ ہوتا ہے ۔ ہمارے خیال میں اس کتاب کو پڑھنے کے بعد مشنری پھر جواب دینے کی جرأت نہ کرسکیں گے اور ہمیں توقع ہے کہ اس کے بعد وہ مناظرے سے دست بردار ہوجائیں گے » ۔

بنگلور میں مسلمانوں کی ایک انجمن « انجمن اسلامیہ » خاص اس مقصد کے لیے قائم کی گئی ہے کہ نہ صرف مسلمانوں کو عیسائیت کے پروپیگنڈے سے بچائے بلکہ عیسائیوں کو بھی مذہب اسلام کی حقیقت سے آگاہ کرے جس کی ان کے لیے بہت سخت ضرورت ہے ۔ سوسائٹی کا پہلا اجلاس ۲۲ مئی کو ہوا ۔ ہندستانی اخبار « قسم الاخبار » کے اڈیٹر صاحب کے ساتھ منشی محمد قاسم صاحب بانئ انجمن کو معتمد نامزد کیا گیا اور اس کے صدر مشہور واعظ مولوی عبدالحی صاحب قرار دیے گئے ۔

ایک اور واعظ قاضی مولوی حاجی محمد سراج صاحب نے جو شہرت میں ان سے کسی طرح کم نہیں، بمبئی میں مذہب اسلام پر اس خوبی سے وعظ کیا کہ تین یوروپین مسلمان ہوگئے اور انھوں نے اپنے نئے مذہب کے اعتبار سے اپنے نام بدل دیے[1] ۔ ایک اور بڑے انگریز یعنی سرسہ ضلع بریلی کے ڈپٹی کمشنر کے مسلمان ہونے کی بھی اطلاع ملتی ہے مگر ان کی حد تک یہ صحیح ہے کہ اس تبدیلی مذہب یا زیادہ بہتر الفاظ میں اس ارتداد کی تہ میں ایک جگہ شادی کرنے کا مقصد کام کررہا تھا[2] ۔

---

۷۔ « مالک نے کہا میں تجھے سکون دوں گا ۔ تونے میرے کرم کو حاصل کرلیا ۔ میں تجھے تیرے نام سے پہچانتا ہوں اور میں تجھے ہر چیز میں مسرت بخشوں گا »

---

۱ ''پنجابی'' ۵ جون سنہ ۱۸۷۳ ع ۔

۲ پنجابی مورخہ ۲۰ ستمبر سنہ ۱۸۷۳ ع ۔ ۳ اخبار انجمن پنجاب ۱۷ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ ع ۔

مجھے امید ہے کہ یہ سکون بخشنے والا وعدۂ خداوندی ان مرحوموں کے لیے پورا ہوگا جن کا میں ذکر کرنے والا ہوں۔

یکم جنوری سنہ ۱۸۷۳ع کو مشہور مستشرق کاونٹ یوسیب دَ سال (Euseb de Salles) کا جو کہ جنرل کاونٹ دَ سال کے عزیز تھے چھہتّر سال کی عمر میں اپنے وطن مون پیلیے (Mont Pellier) میں انتقال ہوگیا۔ موصوف کئی سال سے بڑی مشقت سے السنۂ جدید مشرقیہ کے اسکول میں میرے ہندستانی درسوں میں شریک رہتے تھے۔ سنہ ۱۸۲۸ع میں وہ اس مدرسے کے چند اول ترین طالبان علم میں سے تھے۔ ان کے ساتھ بیرن کارویل دَساں‌مارتاں دَ توستیں دو مانوآر (Caruel de Saint-Martin de Toustain du Manoir) بھی شامل تھے۔ ہندستانی کے درسوں سے انھیں بہت زیادہ دلچسپی تھی کیونکہ انھوں نے ہندستانی نسل کی ایک بہت قابل خاتون جن کی مادری زبان ہندستانی تھی یعنی سارا کریتندن (Sarah Cretenden) سے، جو کاونٹ ایوان دَ لا تراں‌بلے Even de la Tremblaye کی بیوہ تھیں، شادی کی تھی۔ یہ شریف خاتون چالیس سال یوسیب دِ سال کے نکاح میں رہیں اور وفاداری سے ان کی تمام سیاحتوں میں ان کا ساتھ دیا۔ ان کے شوہر کے انتقال کے کچھ عرصہ پہلے ان کا بھی انتقال ہوا اور اسی کا صدمہ ایک بڑی حد تک ان کے شوہر کی موت کا باعث ہوا۔

یوسیب دَ سال نے میرے استاد سیلوستر دَ ساسی (Sylvestre de Sacy) اور کاسین د پرسےوال (Caussin de Perceval) سے عربی سیکھی تھی چنانچہ وہ الجزائر کو فتح کرنے والی فوج کے پہلے مترجم مقرر ہوئے اور اس کے بعد مارسیلی (Marseille) میں داں گابریے تاوئی[1] (Don Gabriel Taouil) کی جگہ عربی کے پروفیسر مقرر ہوئے جہاں تیس سال کے عرصے میں ان کے شاگردوں کی تعداد بہت کثیر تھی۔

---

[1] یہ مشہور مصری اور ان کے ہم‌وطن داں دافائی موناکی (Don Rephael Monachis) سلوستر دَ ساسی کے بعد سنہ ۱۸۱۴م میں میرے استاد رہے۔

محض الجزائر میں حسن خدمت کے صلے میں یہ جگہ انھیں دی گئی اور انھیں مشہور مصری سکاکینی پر ترجیح دی گئی جنھوں نے داں کبرے کی جگہ کام کرنا شروع کردیا تھا۔ مگر اکثر ایسا ہوتا ہے کہ کوئی شخص کوئی جگہ پانے والا ہوتا ہے اور وہ اسے نہیں ملتی۔

یوسیب دَ سال ہر فن میں کامل تھے۔ انھوں نے کئی کتابیں علوم مشرقیہ، فلسفے اور طب پر لکھی ہیں اور ایسے ناول لکھے جن میں سے اکثر بہت کامیاب ہوئے۔ ان کے "سفر نامہ ہائے مشرق" نہ صرف غایت درجہ دلچسپ بلکہ سبق آموز ہیں۔ اپنی "تاریخ عام نسل ہائے انسانی" (Histoire Generale des races Humaines) میں انھوں نے اپنی سیاحتوں میں اپنی ذاتی معلومات کی بنیاد پر انجیل مقدس کے اس بیان کی تائید کی ہے کہ نسل انسانی کی بنیاد ایک ہی ہے۔ وہ شاعر بھی تھے۔ چنانچہ ان کے دوست مسٹر بیرن گاستان دَ فلوت (Gaston de Flotte) نے جو ان کی خداداد قابلیت کے معترف ہیں اور خود بھی بہت اچھے شاعر ہیں اور ان کی مجموعۂ اضداد طبیعت سے محبت رکھتے تھے، گزت دو می دی (Gazette du Midi) میں ایک مضمون لکھا ہے جو خیالات اور تحریر کے لحاظ سے بہت اچھا ہے۔

ھنری کرتس (Henri Kurtz) جو مشہور مستشرق تھے ۲۵ فروری کو فوت ہوئے۔ یہ بھی میرے درسوں میں شریک رہ چکے ہیں مگر آخری زمانے میں یعنی سنہ ۱۸۵۴ع تا سنہ ۱۸۵۵ع۔ اس کے بعد بھی ہندستانی کی تحصیل سے انھیں دلچسپی رہی اور ان کے پیرس چھوڑنے کے کئی سال بعد تک مجھ سے ان سے خط و کتابت رہی۔ بویریا میں اپنے آزاد خیالات کی وجہ سے انھیں جن مصائب کا شکار ہونا پڑا اور سوئٹزرلینڈ میں وہاں کی نام نہاد کلیسائی جماعت سے ان کی جو مخالفت ہوئی ان سے یورپ کی پبلک ان کی تصنیفات اور بحیثیت پروفیسر ان کے کام کے مقابلے میں زیادہ واقف ہے۔ وہ ضلع آرگووی (Argovie) کے اسکول کے پروفیسر اور شہر آراؤ (Aaraw) کے کتب خانے کے مہتمم تھے اور اسی شہر میں ان کا انتقال ہوا۔

۱۴ اپریل کو بمقام پیرس کپتان ہنری بلاس لینچ (Henri Blosse Lynch) کا انتقال ہوا۔ تقریباً بیس سال سے وہ پیرس ہی میں مقیم تھے اور یہیں ان کے قابل فرزند کا انتقال ہوا۔ کپتان صاحب انگریزی بحری فوج میں کماندار تھے۔ ہندستانی السنہ اور فارسی عربی میں اچھی قابلیت رکھتے تھے۔ یہ سب زبانیں انھوں نے کلکتہ میں سیکھی تھیں اور ان میں بےتکلفی سے بات چیت کرسکتے تھے۔ ایشیا کے بیش‌تر شہروں کا دورہ کرنے کی وجہ سے انھیں یہ خصوصیت حاصل ہوگئی تھی کہ بہت اہم امور میں وہ حکومت انگریزی کی طرف سے ترجمے اور تفہیم کے لیے مقرر کیے جاتے تھے۔ بہت سی اہم مہمات خلیج فارس، سندھ، شام، برما (جہاں وہ فتح رنگون سنہ ۱۸۵۱ع میں شریک تھے) اور پیرس میں ان کے سپرد کی گئی تھیں۔ پیرس میں ایرانی سفیر سے وہ صلح کی سلسلہ جنبانی کررہے تھے جس نے بالآخر ۴ مارچ سنہ ۱۸۵۷ع کے معاہدے کی شکل اختیار کی۔

وہ قابل تھے اور خودستائی سے پرہیز کرتے تھے۔ میرے ہندستانی درسوں میں ان سے بہت مدد پہنچی۔ یہ شخص جو ہر ایک کو اپنا ممنون بنا لیتا، اپنے تمام ملنے والوں کا ممدوح تھا، اس کا انتقال میرے ایک بہترین برطانوی دوست کے ضایع ہوجانے کے مترادف ہے۔

پیرس ہی میں اسّی سال کی غیرمعمولی عمر میں یکم مئی کو میرے بہت ہی پرانے درس لینے والوں میں سے ایک آگستان کرسٹوف لامارپکو (Augustin-Christophe Lamare-Picquot) کا انتقال ہوگیا جو بڑے ان‌تھک سیاح اور مشہور ماہر حیوانیات و نباتات تھے۔ میرے ساتھ وہ اکثر ان ہندستانیوں سے ملنے جاتے تھے جو پیرس سے گزرتے تھے تاکہ انھیں ہندستانی بولنے کا موقع ملے۔ ان سے میرے مراسم دوستانہ اور محبت کے تھے۔

۱۸ اکتوبر کو لندن میں (بمقام الگزنڈرا ہوٹل، ہایڈ پارک کارنر) مسٹر ڈبلیو۔ فاکس (W. Fox) کا انتقال ہوگیا جو نواب بنگال کے معتمد خاص تھے اور جن سے انھیں اس‌قدر محبت تھی کہ ان کے انتقال کے بعد وہ مع اپنے بیٹے اور اپنے

درباریوں کے ان کے جنازے کے ساتھ گئے اور ان کا رنج و الم دیکھنے سے صاف معلوم ہوتا تھا۔ میں پیرس میں جب نواب سے ملنے جاتا تھا تو مرحوم سے بھی ملاقات ہوتی تھی اور میں دیکھتا تھا کہ کس قدر روانی سے وہ ہندستانی میں گفتگو کرسکتے ہیں۔ وہ بہت نیک دل اور با اخلاق آدمی تھے اور سب لوگ جو انھیں جانتے تھے ان کی وفات پر متاسف ہیں۔

ہم اس پُرحسرت فہرست کو ایک انگریزی بھجن کے ان الفاظ پر ختم کرتے ہیں جو یوحنا کے ایک مشہور حصے سے ماخوذ ہیں:۔

"(حقیقی) مسرت ان مرحوموں کو حاصل ہے جو اپنے خدا کی ہستی میں بڑے لطف سے فنا ہوگئے ہیں۔ اب وہ تمام مشقتوں سے آزاد ہیں اور حفاظت سے خدا کی نگہبانی میں آرام کررہے ہیں۔ روح القدس نے انھیں خوش نصیب اور ہمیشہ کے لیے خوش نصیب قرار دیا ہے[1]۔"

---

Happy are the faithful dead,
In the Lord who sweetly die;
They from all their toils are freed,
In God's keeping safely lie.
There the spirit has declared
Blest, unalterably blest.

# مولوی مظہر علی سندیلوی کی ڈائری

## ( ۴ )

(از نورالحسن صاحب ہاشمی ایم - اے، علیگ)

**۲ فروری سنہ ۱۹۰۵ع** آج کل برف بہت گر رہی ہے اور ہوا بہت تند چلتی ہے جس سے بےحد سردی ہے اور کثرت برف سے مٹر، چنا، ارہر اور آلو جاتا رہا اور جو ظروف پانی سے بھرے ہوئے صحن میں رکھے تھے ان میں بھی برف جم گیا اور گڑھا تالاب مخدوم پور کا ایک حصہ اس سے منجمد ہوگیا - آج کل نہایت شدت کی سردی ہے کہ میری کوٹھی کے اندر انگلیاں ٹھٹھری جاتی ہیں اور صبح و شام دونوں وقت اپنی کوٹھی میں انگیٹھی روشن کرایا کرتا ہوں جب چین پڑتی ہے -

**۶ مارچ سنہ ۱۹۰۵ع** آج شب کو میر جدید پوتے میر انیس لکھنؤ نے چودھری محمد جان صاحب تعلقہ‌دار کے امام باڑہ میں مرثیہ مصنفہ خود پڑھا جن کا یومیہ ایک رات ٹھیرنے کا پچاس روپے قرار پایا تھا - باوصف طلب میں شریک مجلس نہیں ہوا کہ اب مجھے خوشی دنیاوی کا کوئی لطف باقی نہیں اور بحالت افسردگی ایّامِ زندگانی بسر کیے جارہا ہوں - برخورداران مصطفیٰ علی و مجتبیٰ علی شریک ہوئے تھے - سنا گیا کہ کچھ اچھا نہیں پڑھا -

۲۹ جنوری سنہ ۱۹۰۶ع

میلہ کنبھ الہ‌آباد میں جو ابھی ختم ہوا ہے بیس لاکھ آدمیوں کا مجمع تھا۔ ۲۴ جنوری سنہ ۱۹۰۶ع کو کثرت اژدحام سے دس آدمی ہلاک ہوئے اور اٹھارہ سخت مجروح ہوئے۔

۱۰ مارچ سنہ ۱۹۰۶ع

چونکہ نوردیدہ انجمن دختر برخوردار سعیدالدین کم‌عمری یعنی عمر انیس سال میں بیوہ ہوگئی لہذا برخلاف رسم قدیمہ یہ تجویز کیا ہے کہ اس کا عقد ثانی کرایا جاوے۔

۱۷ اپریل سنہ ۱۹۰۶ع

لکھنؤ کے چہلم کی خبر جو ۱۵ اپریل سنہ ۱۹۰۶ع کو تھا، یہ معلوم ہوئی کہ سنیوں اور ہندوؤں کے تعزیے نہایت دھوم دھام سے اٹھے اور گشت کیا۔ منشی احتشام‌علی ولد منشی امتیازعلی مرحوم کی اراضی میں دفن ہوئے جو اب پھول کٹورہ کے نام سے موسوم ہوئی ہے۔ راستہ میں شربت و پانی کی سبیلیں قایم تھیں۔ مجمع ہمراہ تعزیوں کے اس‌قدر تھا کہ ایسا تال‌کٹورہ کی کربلا میں شاید کبھی نہ ہوا ہو۔ کہا جاتا ہے کہ ایک لاکھ سے سوا لاکھ تک آدمیوں کا مجمع تھا۔ اثنائے راہ کربلا میں جان محمد نے ایک ہوٹل قایم کیا تھا جہاں ہر شخص کو مفت کھانا تقسیم ہوتا تھا۔ گھوسیوں نے چھے سو من دودھ کا بندوبست کیا جو شربت میں ملایا گیا تھا۔ منشی احتشام‌علی نے کربلا پھول‌کٹورہ میں تقسیم طعام کا بندوبست کیا تھا جو ہرایک کو دیا جاتا تھا۔ گول دروازہ لکھنؤ سے پھول‌کٹورہ کربلا تک تین کوس کا فاصلہ ہے۔ اثنائے راہ میں بیس پچیس سبیلیں ہر قسم کی تھیں جن میں برف پڑا ہوا تھا۔ کربلا میں ہر قسم کے فرقہ و طبقہ کے لوگ از رؤسا تفریح‌کناں تھے۔ برخلاف اس کے تال‌کٹورہ شیعوں کی کربلا میں سنّاٹا تھا حتیٰ‌کہ غلام‌حسین عرف بُتّن صاحب کا تعزیہ جو بارہ بجے نہایت مجمع کے ساتھ اٹھتا تھا وہ چار بجے شام تک بوجہ نہ ملنے مزدوروں کے نہیں اٹھ سکا۔ لکھنؤ اہل‌تشیع سے یہ بڑی غلطی ہوئی جو انھوں نے قید لگائی تھی کہ سُنّی و ہندو جو اپنے تعزیے تال‌کٹورہ کی کربلا میں لے جائیں وہ ننگے سر برہنہ پیر ہوں۔

ایسی حماقت پر ان کو شکست فاش ملی کہ سُنّی و ہندو متفق ہوگئے اور انھوں نے بالاتفاق یہ کارروائی کی۔

۱۷ اکتوبر سنہ ۱۹۰۶ع

آج کے اودھ اخبار سے معلوم ہوا کہ ۴ اکتوبر سنہ ۱۹۰۶ع وقت شب کو ہز آنر سر لاٹوش صاحب لفٹننٹ گورنر اضلاع متحدہ آگرہ و اودھ کی جانب سے بمقام نینی تال ان کی کوٹھی کے سامنے محفل میلاد شریف منعقد ہوئی اور اس جلسہ کا اہتمام صاحب بہادر کے حکم اور ان کے اہتمام سے ہوا تھا۔ محفل کی آراستگی و شیشہ آلات کی روشنی اور آدمیوں کا ہجوم قابل دید تھا۔ مولانا حاجی حافظ ولایت حسین صاحب جو الہ آباد سے بلوائے گئے تھے جب آپ جلسہ میں تشریف لائے تو لاٹ صاحب نے اٹھ کر ہاتھ ملایا اور تخت پر بیٹھنے کی اجازت دی اور سب اہل مجلس کو تاکید فرمائی کہ کوئی ہماری تعظیم کو نہ اٹھے۔ مولوی صاحب نے تین گھنٹے کے قریب مولود پڑھا۔ لاٹ صاحب نے ایک گھنٹہ سے کچھ زاید بہت دلچسپی سے بیان سنا، اس کے بعد اٹھ کر مولوی صاحب سے ہاتھ ملایا اور یہ کلمات فرمائے کہ میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے مجھے اس جلسہ میں شریک کیا۔

۲۱ نومبر سنہ ۱۹۰۷ع

چونکہ زمانہ قحط سالی ہے جس سے ہرایک شے گراں و کمیاب ہے اور سب سے بڑی کمیابی گھاس کی ہے جو بالکل میسر نہیں آتی اور مویشی مرے جاتے ہیں لہذا ہندو مسلمان دونوں اپنے مویشی قصائیوں کے ہاتھ فروخت کررہے ہیں اور گوشت کا نرخ آج کل سستا یعنی دو پیسے فی سیر فروخت ہوتا ہے اور ان کا چرسہ معمول سے زیادہ قیمت پر بکتا ہے آج کل قصابوں کی اس قدر تعداد بڑھ گئی ہے کہ ہرایک ادنیٰ قسم کے مسلمان نے یہ پیشہ اختیار کرلیا ہے۔ آج کل مویشیوں کی وبا ہے۔

۲۶ دسمبر سنہ ۱۹۰۷ع

آج نرخ غلہ بازار سندیلہ میں حسب ذیل ہے:—

| گندم | آردگندم | نخود | دانہ نخود | ماش |
|---|---|---|---|---|
| ۷ سیر | ساڑھے ۶ سیر | ۸ سیر | ساڑھے ۸ سیر | ۵ سیر |

| دال ماش | مونگ | دال مونگ | ارہر |
|---|---|---|---|
| ساڑھے ۴ سیر | ساڑھے ۷ سیر | ساڑھے ۶ سیر | ۹ سیر |

| دال ارہر | جوار | باجرہ | آرد باجرہ | چاول |
|---|---|---|---|---|
| ساڑھے ۶ سیر | ۹ سیر | ساڑھے ۸ سیر | ساڑھے ۷ سیر | ۶ سیر |

| جو | آرد جو | مکائی | دھان | نمک | گھی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ سیر | ۸ سیر | ۱۰ سیر | ۱۱ سیر | ۱۹ سیر | ۱ سیر ۳ چھٹانک |

| روئی | قند سیاہ | سرسوں | روغن سیاہ |
|---|---|---|---|
| سوا ۳ سیر | ۶ سیر | ساڑھے ۵ سیر | ۲ سیر ۲ چھٹانک |

**۱۳ فروری سنہ ۱۹۰۸ع** سنا گیا ہے کہ چوک لکھنؤ میں شیعہ و سنی میں سخت مقابلہ ہوگیا۔ سنت جماعت لوگ حسب الحکم ڈپٹی کمشنر لکھنؤ چاریاری مرثیہ پڑھتے جاتے تھے اور شیعہ لوگوں نے خلاف اجازت تبرّا کہنا شروع کردیا۔ پولس نے مزاحمت کی۔ باہم پولس اور شیعوں کے لڑائی شروع ہوگئی۔ سنت جماعت نے موقع پاکر شیعوں کو خوب مارا حتیٰ کہ ان کا ایک آدمی مرگیا اور پولس کے لوگ شیعوں کے حملہ سے مجروح ہوئے۔ حکام وقت فوراً موقع پر پہنچ گئے۔ ایک سو سے زاید شیعہ گرفتار ہوکر زیر حراست پولس ہوئے۔ اب تحقیقات ہورہی ہے۔ دیکھا چاہیے کہ نتیجہ کیا ہوتا ہے۔

**۱۱ نومبر سنہ ۱۹۰۸ع** ......... بعدہ راجا صاحب نے مجھے ایک کتاب دیوان حافظ مطلاّ مع تصویر بادشاہان سابق دکھلائی جو ایک سو برس کی لکھی ہوئی ہے۔ نواب بنگش فرخ آباد کے کتب خانہ کی ہے جس کو موصوف الیہ نے بقیمت ایک سو تیس روپیہ خرید کیا ہے۔

**۱۱ نومبر سنہ ۱۹۰۸ع** آج ساڑھے چھے بجے صبح کو مسماۃ محمودن اہلیہ بابو معزالدین اشرافٹولہ نے بعوارض چند عمر ۵۰ سال قضا کی۔ متوفیہ کے مزاج میں جھنک اور مالیخولیا پیدا تھی۔ ایک روز متوفیہ مجھ سے کہنے لگیں کہ دنیا میں ڈیڑھ عقل ہے۔ ایک مجھ میں ہے اور نصف تم میں۔ لیکن

اس میں شک نہیں کہ وہ ذی ہوش عورت تھی اور معاملہ کی بہت صاف۔

**۲۳ نومبر سنہ ۱۹۰۸ع** آج لارڈ منٹو صاحب وائسرائے کشور ہند ایک نہایت عمدہ رام بھج ہاتھی بلرام پور پر سوار ہوکر لکھنؤ مچھی بھون کی راہ سے گزرے۔ ہاتھی مذکور کو ہرایک قسم کا طلائی و نقرئی زیور پہنایا گیا تھا حتیٰ کہ اس کے پیروں میں چاندی کے پازیب تھے اور اس کے عقب میں ۱۶۰ تعلقدار ہاتھیوں پر سوار تھے۔ ہرایک ہاتھی خوب سجا ہوا تھا۔

**۲۵ جنوری سنہ ۱۹۰۹ع** سر ہویٹ صاحب لفٹنٹ گورنر اضلاع متحدہ آگرہ واودھ نے سر وگبجے سنگھ صاحب مہاراجا بلرام پور و پریسیڈنٹ انجمن تعلقداران کی شبیہ کا افتتاح فرمایا جو بارہ‌دری قیصر باغ میں رکھی گئی ہے۔ اس شبیہ کی تیاری میں چوبیس ہزار روپیہ خرچ ہوا جس کو مسٹر کانسکوب جان نے بنایا اور اس کی بیٹھک کی تیاری میں چار ہزار روپیہ صرف ہوئے جس کو بابو درگاپرشاد سنگ تراش لکھنؤ نے تیار کیا۔

**۱۳ مارچ سنہ ۱۹۰۹ع** آج لکھنؤ میں تعزیہ چہلم تمثیل باغ سے اٹھا جس کے آگے مرثیہ چاریاری پڑھا جاتا تھا جس کی گورنمنٹ نے قبل آغاز مہینہ محرم ممانعت کردی تھی کہ تعزیہ کے سامنے چاریاری مرثیہ نہ پڑھا جاوے مگر برخلاف اس کے جب سُنّی لوگ چاریاری مرثیہ پڑھتے ہوئے چوک لکھنؤ سے گزرے تو پولس کے لوگوں نے گول دروازے کے پاس سب کو گرفتار کرکے کوتوالی میں کردیا اور جس شخص نے دس روپے کی ضمانت پیش کی اسے چھوڑ دیا گیا۔ باقی لوگ حوالات بھیج دیے گئے۔ پولیس کے ساتھ سٹی مجسٹریٹ و ڈپٹی کمشنر لکھنؤ اور بابو سری رام آنریری مجسٹریٹ بھی تھے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اس کارروائی میں کسی بڑے شخص کی تحریک ہے۔ ورنہ ادنیٰ کم بضاعت لوگوں کو ایسی جرأت نہ ہوتی جو حکم گورنمنٹ کے خلاف کارروائی کرتے۔ مجمع کی تعداد سات آٹھ سو کے قریب سُنی جاتی ہے۔ میرے خیال میں یہ فعل سُنّیوں کا بالکل جاہلانہ ہے؛ ان کو خلاف‌ورزی و سرتابی گورنمنٹ کے حکم سے ہرگز نہ کرنا چاہیے۔

**یکم اپریل سنہ ۱۹۰۹ع** جن سُنّیان لکھنؤ نے حکم گورنمنٹ کی خلاف‌ورزی کی اور چہلم کے روز تعزیہ کے ساتھ چاریاری مرثیہ پڑھتے ہوئے چوک سے گزرے ان کو مسٹر جاپلنگ صاحب سٹی مجسٹریٹ لکھنؤ نے تین تین مہینہ قید سخت کی سزادی۔ ۲۹ مارچ سنہ‌الیہ کو ان لوگوں کے خلاف حکم سنایا گیا۔

**۸ اپریل سنہ ۱۹۰۹ع** آج کے اودھ اخبار سے معلوم ہوا کہ ۵ اپریل سنہ ۱۹۰۹ع کو مسٹر وارٹن صاحب سیشن جج لکھنؤ نے اپیل سُنّیوں کا جنھوں نے چاریاری مرثیہ پڑھا تھا خارج کردیا اور تین ماہ کی سزا مجوّزہ سٹی مجسٹریٹ صاحب لکھنؤ بحال رکھی۔

**۱۹ جولائی سنہ ۱۹۱۱ع** آج صحبت مشاعرہ مقبرہ منشی سید فضل‌رسول صاحب بر وقت گیارہ بجے دن منعقد ہوئی اور رات تک شعرا اپنا کلام پڑھتے رہے۔ لکھنؤ، سیتاپور، ہردوئی، شاہجہاں‌پور وغیرہ سے شاعر لوگ آئے ہوئے ہیں اور اپنا کلام آبدار سنا رہے ہیں۔ چونکہ بعض شاعروں نے سید التفات‌رسول تعلقہ‌دار کو اپنے ڈھنگ پر لگا لیا ہے اس وجہ سے یہ مشاعرہ ایام عرس میں بڑی دھوم دھام سے ہوتا ہے اور بعض شاعروں کو خرچ آمد و شد بھی دیا جاتا ہے ایک شاعر لکھنوی مستقل طور پر ملازم تعلقہ جلال‌پور ہیں جو پندرہ روپیہ ماہوار علاوہ کھانے کے تنخواہ پاتے ہیں۔ وہ تعلقہ‌دار صاحب کی جانب سے غزلیں تصنیف کردیا کرتے ہیں اور وہ غزلیں مشاعرہ میں پڑھی جاتی ہیں۔

آج مجھے ایک نئی رسم دریافت ہوئی جو میرے اور دوسرے گھروں میں رائج ہوئی جو پہلے میری سماعت میں نہیں آئی تھی وہ یہ ہے: ۲۱ رجب کو بوقت شب میدہ، شکر، گھی اور دودھ ملاکر ٹکیاں پکائی جاتی ہیں اور اس پر حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کا فاتحہ ہوتا ہے اور ۲۲ رجب کی صبح کو وہ عزیز اقارب کو بلاکر کھلائی جاتی ہیں۔ اس طرح سے ہرایک گھر میں لوگ بلاکر کھلائے جاتے ہیں۔ ٹکیاں باہر نکلنے نہیں پاتی ہیں۔ جہاں تک مجھے علم ہوا ہے اس کا

عام رواج ہرایک مقام پر ہوتا ہے۔ میری یاد میں کبھی اس کا تذکرہ بھی سماعت میں نہیں آیا اور یہ فاتحہ ہرایک گھر میں نہایت عقیدت‌مندی کے ساتھ ہوا کرتا ہے اور یہ رسم برابر بڑھتی جاتی ہے۔

۱۳ نومبر سنہ ۱۹۱۱ع | حکیم عبدالولی لکھنوی اور حکیم محمد اجمل دہلوی یہ چاہتے ہیں کہ ویدک اور طب یونانی کی شرکت ہو اور حافظ عبدالرشید خلف حکیم عبدالعزیز صاحب لکھنوی کا یہ منشا ہے کہ دونوں کی شرکت نہ ہو۔ اسی وجہ سے یہ جلسے بارہ‌دری قیصر باغ لکھنؤ میں ہورہے ہیں۔ شرکت کے متعلق بہتوں کو اصرار ہے۔ اب دیکھا چاہیے اس کا نتیجہ کیا نکلتا ہے۔

مقامی حالات ختم ہوئے، اب یہاں سے ذاتی حالات پیش کیے جاتے ہیں۔ حقیقت میں مولوی صاحب کی یہ ڈائری محض اپنے زمانہ کی ایک دل‌چسپ تاریخ نہیں بلکہ ایک ذاتی سوانح عمری بھی ہے۔ دلی کیفیات اتنے عریاں تو نہیں جتنے (Pepys) کے ہیں مگر مولوی صاحب نے کوئی بات چھوڑی نہیں ہے اور خفیف سا پردہ جو قایم رہا ہے وہ محض اس لیے کہ ان کو یقین تھا کہ میری ڈائری ہرکس و ناکس کے مطالعہ میں آنا چاہیے اور آئے گی۔ ذیل کے اقتباسات سے ان کی پوری زندگی کے حالات' حلیہ' کیریکٹر' عادات' خیالات و جذبات' سلوک' آپس کی رنجشیں خصوصاً خالہ‌زاد بھائی سے جو تعلقہ‌دار تھے' لڑکوں کے خطوط کا خلاصہ جو لندن سے آتے تھے' روزمرہ کے تجربے غرض کہ ہر بات بہت مفصل اور واضح ہے۔ آخر میں ان کی بیوی کی موت کا اثر ان پر تکلیف‌دہ حد تک نمایاں ہے اور اسی زمانے میں وہ چند آرزوؤں کی کشمکش میں مبتلا ہوگئے تھے جس کا بیان دل‌چسپی سے خالی نہیں اور ڈائری میں افسانویت پیدا کردیتا ہے یہاں تک کہ وہ جان بحق ہوجاتے ہیں۔ میں نے ان کے خاندان کے موجودہ افراد سے ان آرزوؤں کا مطلب پوچھا مگر وہ لوگ بھی نہ بتاسکے۔ بعض کا خیال ہے کہ کہیں باہر جانا چاہتے تھے۔ بعض کہتے ہیں کہ کسی عورت سے شادی کرنا چاہتے تھے مگر چاہتے یہ تھے کہ تحریک دوسری طرف سے ہو۔ غرض کہ بڑی بےقراری اور بےچارگی رہی ہے اور خاتمہ افسوس ناک طریقہ پر ہوتا ہے جو فنی نقطۂ نظر سے دل‌چسپ ہے۔ مولوی صاحب پہلے خوابوں فالوں اور نجوم پر بڑا اعتقاد اور بھروسہ رکھتے تھے لیکن پتہ چلے گا کہ رفتہ رفتہ کیوں‌کر ان چیزوں سے ناامیدی اور مایوسی ہوتی گئی۔ مولوی صاحب موصوف اپنے خوابوں میں خصوصیت سے اعتقاد رکھتے تھے تمام ڈائری ان کے دل‌چسپ خوابوں سے بھری پڑی ہے جن کی تعداد سیکڑوں پر پہنچتی ہے اور جو ایک ماہر نفسیات کے لیے دل‌چسپ مراد کا کام دے سکتے ہیں۔ مولوی صاحب ہر سال کے اختتام پر

اپنی زندگی اور دنیا کے حالات پر ریویو ضرور کیا کرتے تھے جو خالی از دلچسپی نہیں ھیں - ذیل کے اقتباسات میں بھی بہت باتیں (اکثر دلچسپ بھی) بخوف طوالت چھوڑ دی گئی ھیں -

**۱۹ نومبر سنہ ۱۸۶۷ع** | آج میں نے ٹوپی گول مخملی اودی خدابخش خیاط سے تیار کرائی جو نہایت خوش‌نما اور قابل محفل ھے -

**۲۳ ستمبر سنہ ۱۸۶۸ع** | زبانی اکبر علی معلوم ھوا کہ کرامت حسین آج کل مجھ سے ناخوش ھیں - بظاھر کوئی وجہ معلوم نہیں ھوتی، شاید الطاف برادرانہ ھو -

**۷نومبرسنہ ۱۸۶۸ع** | مجھے آج کمال افسوس رھا کہ باوصف اس قدر سن آنے کے میں نے اب تک کوئی لیاقت حاصل نہیں کی لہذا کمال عاجزی سے درگاہ خدا میں دعا کرتا ھوں کہ مجھے لیاقت عطا فرمائے تاکہ میں اپنے ھم‌چشموں سے شرمسار نہ ھوں -

**۷فروری‌سنہ ۱۸۶۹ع** | غلام علی کاشتکار موضع مخدوم‌پورہ نے بلا وجہ مجھ سے گستاخی کی - لہذا ایک طمانچہ اس کے مارا لیکن تھوڑی دیر کے بعد اپنے اس فعل سے نادم ھوا کہ خلاف تہذیب میں نے ایسا کیا -

**۲۵ دسمبر سنہ ۱۸۶۹ع** | آج میں حسب تحریک منشی فضل‌رسول صاحب بوقت شام لکھنؤ پہنچا - وقت ملاقات کے منشی صاحب نے فرمایا کہ میں تم کو بمقابلہ عنایت حسین و کرامت حسین و فضل حسین و حامد حسن کے چند وجہوں سے اچھا جانتا ھوں - اول تم جھوٹ نہیں بولتے ھو؛ دوسرے، مزاج میں جہالت نہیں؛ تیسرے مغلوب‌الغیض نہیں ھو؛ چوتھے معاملہ فہم ھو - اس وجہ سے میں چاھتا ھوں کہ اپنے علاقے کا جو کورٹ ھونے والا ھے تم کو سربراہ‌کار مقرر کراؤں اور اس میری خواھش کو ضرور حکام منظور کریں‌گے -

**۶ مئی سنہ ۱۸۷۰ع** | آج کل محکمۂ ریل میں کام کی کثرت ھے - اس وجہ سے ۸ بجے رات کو مجھے مہلت ملتی ھے - ۱۰ بجے سے رات تک کام کرتے کرتے طبیعت مضمحل ھوجاتی ھے -

**یکم جولائی سنه ۱۸۷۰ع** تقریب ختنه میں میں نے عمده هندستانی کھانا پکوا کر دونوں وقت مارٹین صاحب کو بھیجا جس کو تناول فرماکر بہت خوش هوئے۔ مجھ سے کہا که اس تقریب میں کتنا روپیه صرف هوا۔ میں نے ایک هزار روپیه ازروئے حساب بتلایا۔ بہت تاسف کیا که تم نے ایک سال کی تنخواہ ایک چھوٹی سی تقریب میں خرچ کر ڈالی - یه طریقه ناپسندیده هے۔

**۳۰ ستمبر سنه ۱۸۷۰ع** آج میں نے پنڈت گوردیال کو پانچ روپے دیے که جو قمر نحس زائچه میں بیٹھا هے اس کی نحوست کے انسداد کے لیے کچھ جپ کریں۔

**۱۱ دسمبر سنه ۱۸۷۰ع** آدمی هر دلعزیز اسی حالت میں هوسکتا هے جب خودغرضی اس کی ظاهر نه هو اور هرایک کے ساتھ بخلق پیش آئے اور ان کے اغراض کے پورا هونے میں مساعی رهے۔

**۱۱ جولائی سنه ۱۸۷۲ع** خبر برخاستگی دفتر ریل دریافت کرکے مجھے کمال تشویش لاحق هوئی۔ نهیں معلوم که اب آب و دانه کہاں لے جائےگا اور اس حالت پریشانی میں خواجه معین‌الدین چشتی قدس الله سره کے دیوان میں فال دیکھی - اشعار ذیل برآمد هوئے جس سے هر آینده امید کامیابی کی پائی جاتی هے :

گرچه از جائے برون است و لیکن بخدا — که شب و روز درون دل ما جا دارد

عاقبت چهرهٔ دلدار عیاں خواهد بود — هر که آئینه زنگار مصفا دارد

حسن آں ماه چو خورشید پدید است معین — محرم آن است که او دیدهٔ بینا دارد

**۲۳ جون سنه ۱۸۷۳ ع** آج جان صاحب ٹھیکه‌دار اینٹ کو شهر کانپور میں دو هزار روپے دیے۔ بعد لینے روپے کے صاحب موصوف نے کمره کے کواڑ بند کرلیے جهاں سوائے میرے اور ان کے دوسرا شخص نه تھا۔ مبلغ دس روپے بطورنذر کے پیش کیے اور اس کے قبول کرنے میں ازحد اصرار کیا۔ میں نے کہا یه امر میری عادت کے خلاف هے اور میں ایسے نذرانه کو کسی حالت

میں جائز نہیں رکھتا لیکن اس نے نہ مانا ' جبریہ زر مذکور دے کر بہت شایستگی کے ساتھ رخصت کیا۔ میں نے صرف اس خیال سے کہ بحالت سخت انکار ناراض ہو کر کوئی شکایت حاکم سے کردے تو اس کا کوئی ثبوت میرے پاس نہیں ہے چار و ناچار قبول کرکے ایک ربع اس کا محتاجوں کو تقسیم کردیا۔

**۱۸ اگست سنہ ۱۸۷۵ع** منشی مظفر علی صاحب اسیر لکھنوی و آفتاب‌الدولہ رئیس لکھنو نے محل‌سرا نوتعمیر کا ملاحظہ کیا اور ہرایک چیز کو بغور دیکھا اور پسند فرمایا۔ یہ دونوں صاحب منشی فضل‌رسول صاحب کے ان دنوں مہمان ہیں۔

**۲۵ نومبر سنہ ۱۸۷۵ع** آج والدہ مصطفیٰ علی حویلی نوتعمیر میں آئیں۔ زائچہ آنے مکان کا درج ذیل ہے:

۲۵ نومبر سنہ ۱۸۷۵ع ایک بج کر ۳۰ منٹ

مطابق ۲۵ شوال سنہ ۱۲۹۲ھ یوم پنجشنبہ

**۱۶ اگست سنہ ۱۸۷۸ع** مولوی ظہور احمد نے خشت ہائے چبوترہ مزار حسن میاں صاحب واقعہ مسجد قدیم اپنے پاخانہ زنانہ میں صرف کیں۔ میں نے منع کیا کہ یہ فعل ناجائز ہے۔ جواب میں ناخوش ہوئے کہ یہ فعل ناجائز نہیں ہے۔ میں نے سکوت کیا اور اس جملہ پر کفایت کی کہ خدا مبارک کرے۔

**۱۴ ستمبر سنہ ۱۸۷۹ع** آج یہ نصیحت "سوچ سمجھ کر بات کرو کہ پشیمان نہ ہو" مصطفیٰ حسین سے لکھا کر شیشہ کے چوکھٹے میں رکھ کر اپنے کمرہ نشست‌گاہ میں آویزاں کی تا کہ ہر وقت کے دیکھنے سے مجھے اور دوسروں کو نصیحت نیک حاصل ہو۔

۸ مارچ سنہ ۱۸۸۲ع

چونکہ میں تعلقہ جلال‌پور سے تنخواہ کے سوائے نذر تک نہیں لیتا ہوں اور کوئی چیز فصلی باغات و دیہات کی اپنے مکان پر آنے نہیں دیتا ہوں اس وجہ سے میری طبیعت کو کسی وقت کسی قسم کی پژمردگی و تردد لاحق نہیں رہتا اور نہایت بےخوفی اور مستقل مزاجی سے کام تعلقہ جلال‌پور انجام دیتا ہوں -

۲۳ اپریل سنہ ۱۸۸۵ع

آج کل تین قسم کے میں کام انجام دیتا ہوں :- کار مجسٹریٹی متعلقہ سندیلہ، خاص انتظام علاقہ‌داری جلال‌پور، کارروائی میونسپلٹی سندیلہ - اس وجہ سے مجھے بہت کم فرصت رہتی ہے تاہم میں کام سے گھبراتا نہیں ہوں اور کمال مستقل مزاجی سے ان کو انجام دیتا ہوں -

۵ اکتوبر سنہ ۱۸۸۵ع

آج کل خواب خوش میرے معائنے میں آتے ہیں - خدا ظہور نیک فرمائے کیونکہ یہ میرا تجربہ ہے کہ جب میں اچھے خواب دیکھتا ہوں تو اس کا ظہور اچھا ہوتا ہے اور جب برے دیکھتا ہوں تو برا -

۱۸ دسمبر سنہ ۱۸۸۷ع

محمد حسین عرف چھوٹن ساکن درگاہ بعمر ۷۰ سال فوت ہوئے اور کل جائداد منقولہ و غیرمنقولہ اپنی مع خانہ سکونت بیچ کھائی - افیون کا استعمال زیادہ تھا - ایک مرتبہ عطاری کی دکان کی تھی اور کل اشیا شیریں بجائے بیچنے کے خود ہی چکھ گئے -

۳۱ دسمبر سنہ ۱۸۸۷ع

ابتداءً میری جائداد آبائی و موروثی کچھ نہ تھی حتیٰ کہ مکان سکونت بھی مشترک تھا جس میں چند اعزّہ کے گھروں سے کھڑکیاں تھیں؛ اس سے مکان غیر محفوظ اور موجب تکلیف کا متصور تھا - ابتداء میری ملازمت مدرسہ سندیلہ میں ہوئی اور اسی وقت سے مجھے شوق حصول ریاست کا پیدا ہوا اور میں نے معاملات رہن بیع کرنا شروع کیے - اولاً ۱۲ مارچ سنہ ۱۸۶۷ع کو ایک قطعہ اراضی زرعی موسومہ کسہا تعدادی ۵ بیگہ واقع موضع مخدوم‌پور مملوکہ میر احمد بخش صاحب مرحوم مخدوم‌زادہ درگاہ مبلغ ۱۵ روپے پر رہن رکھا جس کا حاصلات مبلغ ۴ روپے سالانہ تھا - اس کے بعد جوں جوں

میری تنخواہ میں ترقی ہوتی گئی میں ریاست پیدا کرتا گیا اور اس کے حصول میں بباعث کمی زر کے اپنے اوپر بہت تکلیف گوارا کی لیکن شوق کو کسی نہج سے کم نہیں کیا اور اس بات کا ہمیشہ خیال ملحوظ خاطر رہا کہ اس قدر جائداد غیر منقولہ پیدا کر لینا چاہیے کہ بوقت بےکاری معین اپنی مصارف روزینہ کی ہوسکے اور قیام سندیلہ بحالت بےکاری مجبوراً ترک کرنا نہ پڑے ۔ ہزار ہزار شکر پروردگارعالم کہ اس نے اپنے فضل سے میرے ان خیالات کو پورا کیا اور بقدر میرے صرف کے جائداد غیر منقولہ مجھے حاصل ہوئی جس سے ایام بیکاری بآسانی بسر ہو رہے ہیں ۔ میں نہایت مناسب تصور کرتا ہوں کہ جس قدر جائداد غیر منقولہ علاوہ زر نقد اور زیور جو اس وقت میرے قبضہ میں ہے، حوالہ قلم کروں اور جس قدر تمتع منافع زر تمسکی سے حاصل ہوتا ہے اس کو بھی لکھوں تاکہ میرے جانشیناں کو معلوم ہو کہ ہمارے مورث نے اکیس سال کی مدت میں کس قدر ترقی کی جس سے اکثر رؤسا قصبہ ہذا وغیرہ خوش روزگار کو باعث حسد متصور ہے ۔ دس پندرہ برس قبل جائداد غیر منقولہ کی اتنی قدر نہ تھی جیسی کہ اس وقت ہے اسی وجہ سے اس زمانہ میں بہت کم قیمت پر حاصل ہوئی ۔ اگر وہ زمانہ حال میں بہ نرخ بازار فروخت کی جائے تو کوئی محل شک کا نہیں ہو سکتا کہ دو چند قیمت اس کی ملے ۔

میزان جملہ جائداد منقولہ و غیر منقولہ

چوالیس ہزار پانچ سو سڑسٹھ روپے سات آنے چار پائی

**۲۵ جنوری سنہ ۱۸۸۸ع**

میں نے جو خط مبارکباد حصول خطاب منشی نولکشور مالک مطبع اودھ اخبار محررہ ۱۳ جنوری سنہ ۱۸۸۸ع کو بھیجا تھا وہ اودھ اخبار ۲۴ جنوری سنہ الیہ نمبر ۱۳۹ میں طبع ہوا ہے ۔

**۱۲ فروری سنہ ۱۸۸۸ع**

اخبار خیرخواہ عالم دہلی محررہ ۸ فروری سنہ ۱۸۸۸ع اور اخبار دبدبۂ سکندری رام پور محررہ ۶ فروری سنہ ۱۸۸۸ع میں میرے باغ و کنواں واقعہ موضع برکاپور کی بہت تعریف لکھی ہے ۔ میں نے یہ دونوں چیزیں محض واسطے رفاہ عام کے بنوائی ہیں ۔

